## حضرت جی رمضان المبارک کا بڑا اہتمام فرماتے تھے:

کہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ رمضان المبارک کا بڑا اہتمام فرماتے تھے، میوات کی بکثرت جماعتیں اس ماہ مبارک میں مرکز آتی تھیں نیز اس مہینے میں مختلف علاقوں میں جماعتیں نکلتی تھیں خود مرکز میں مقامی کام بڑے اہتمام سے کیا جاتا تھا۔ (سوانح یوسفی)

## اکابرؒ کے معمولات جمع کر کے فضائل رمضان کا تتمہ بنادوں:

آپ بیتی ۶ رلکھوار ہا تھا، اس میں اکابر کے مجاہدات کا ذکر آ گیا، کچھ واقعات مشائخ کے حالات سننے میں یاد آئے، اور کچھ اپنی یاد سے تو خیال ہوا کہ رمضان کے معمولات ان اکابر کے مستقل علیحدہ جمع کرادوں اوراس کو فضائل رمضان کا تتمہ بنادوں کی جس مصلحت سے میرے چچا جان نوراللہ مرقدہ نے فضائل رمضان لکھوائی تھی یہ اس کا تکملہ بن جائے، مگر وائے محرومی کہ ان آنکھوں نے سب ہی کچھ دیکھا کہ حضرت گنگوہی قدس سرہ کے آخری دور سے لیکر ان کے خلفاء کو اوران کے خلفاء کے خلفاء کو بھی بہت ہی قریب سے دیکھنے کی نوبت آئی، اوران سب اکابر کی شفقتیں تو جہیں انتہائی سے زیادہ رہیں اور مجھ جیسا محرومی القسمت بھی کوئی ہوگا کہ سارے ہی اکابر نے اس سیہ کار پر تو جہیں فرمائیں، مگر کتے کی دم بارہ برس نہیں ساٹھ برس نلکیوں میں رہی مگر ٹیڑھی ہی رہی۔

## من بتو مشغول تو با عمرو وزید:

شاید کسی جگہ لکھوا چکا ہوں کہ ۴۵ھ میں جب حضرت قدس سرہ بذل المجہود مدینہ پاک میں لکھوار ہے تھے اور یہ نابکار اپنے جثہ سے تو وہاں حاضر تھا، مگر اپنے دل سے نہ معلوم کس خرافات میں تھا، بذل لکھواتے لکھواتے میرے حضرت قدس سرہ نے یہ ارشاد فرمایا ع

من بتو مشغول تو با عمرو وزید

یہ منظر جب بھی یاد آوے ہے تو سناٹا سا چھا جاتا ہے، جب یہ میرے حضرت نے ارشاد فرمایا یہ تو مجھے یاد ہے کہ میں کہیں اور تھا اور یہ بھی یاد ہے کہ میرے حضرت کے اس ارشاد سے ایسی چوٹ لگی تھی کہ اس وقت بھی میں بہت دیر تک سوچتا رہا کہ میں کہاں تھا، کبھی یاد آکے نہیں دیا۔

## اکابر کے حالات لکھواتے وقت اپنی بدحالی کو سوچتا رہا:

ان اکابر کے حالات لکھواتے وقت بھی اپنی بدحالی بدکاری کو سوچتا ہی رہا اور ایک کہانی جو ہمیشہ کثرت سے اپنے والد صاحب سے بھی سنی اور کہیں دیکھی بھی تھی کہ گیدڑ جو رات کو بہت شور مچاتے ہیں، بالخصوص اخیر شب میں چیں چیں چیں چیں کرتے ہیں اس کے متعلق مشہور یہ ہے کہ ان گیدڑوں کی فوج جب ایک جگہ جمع ہوتی ہے تو ان کا ایک بڑا کہا کرتا ہے بہت لے سے بہت مزے میں آکر کہ ''پدرمن سلطان بود'' (میرا باپ بادشاہ تھا) اس کے اس کہنے پر سارے گیدڑ ایک دم بیک زبان ہوکر شور مچانا شروع کرتے ہیں ''تراچہ مراچہ، تراچہ مراچہ، تراچہ مراچہ''، (تجھے کیا مجھے کیا)۔

## حضرت شیخؒ کی تواضع وانکساری:

بعینہٖ یہی مثال اس سیہ کار کی ہے کہ میں شور مچاتا ہوں کہ میرے باپ ایسے تھے، چچا ایسے تھے، چچا ایسے تھا، بڑے ابا ایسے تھے دادے ابا ایسے تھے، شیخ ایسے تھے شیخ کے شیخ ایسے تھے، لیکن آخر میں پھر وہی تراچہ مراچہ کاش اللہ تعالیٰ محض اپنے فضل وکرم سے ان اکابر کے عادات عبادات، اخلاق اور محاسن کا کوئی حصہ بھی کوئی قطرہ بھی اس سیہ کار کو نصیب فرمادیتا تو کیسا لطف آتا ع

## الٰہی ان اکابر کے عادات واخلاق کا کوئی قطرہ عطا فرمادے:

الٰہی صدقہ پیران عظام　　　دم آخر ہو میرا نیک انجام
طفیل آل و اصحاب سرفراز　　　ہو تیرا فضل ہر دم میرا دمساز
وہ قوت بخش دے اے رب عالم　　　کہ اپنے نفس پر قابو ہو ہر دم
بوقت نزع ہو کلمہ زباں پر　　　اٹھوں نیکوں میں شامل روز محشر

غرض دونوں جہاں میں کرتو امداد
بحق ہر ہمہ عباد وزھاد

**واٰخر دعوانا ان الحمدللّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید الانبیاء والمرسلین واٰلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین.**

محمد زکریا کاندھلوی
یکم رجب المرجب ۱۳۹۲ھ یوم شنبہ



# معمولاتِ رمضان ونظام الاوقات

## امام السلوک حضرت مولانا شاہ محمد مسیح اللہ خاں صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### اذان فجر سے ایک گھنٹہ پہلے اٹھنے کا معمول:

حضرت کا معمول اذان فجر سے تقریباً ایک گھنٹہ قبل اٹھتے، صبح اُٹھ کر حوائج بشریہ سے فراغت کے بعد وضو فرما کر پہلے تہجد پڑھتے، ہمیشہ عادت شریفہ بارہ رکعت پڑھنے کی رہی۔

### میری تہجد کبھی قضا نہیں ہوئی:

چنانچہ ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ الحمد للہ سفر، حضر، صحت و بیماری، کسی حال میں آج تک کبھی میری تہجد کی نماز قضا نہیں ہوئی، خواہ میں نے لیٹ کر اشاروں سے پڑھی ہو، مگر تہجد کبھی ناغہ نہیں ہوئی۔

### فجر کے بعد کے معمولات:

فجر کے بعد اپنے معمولات کو بیان فرماتے ہوئے بروز بدھ ۱۷/رمضان المبارک ۱۴۱۱ھ کو مجلس کے دوران ارشاد فرمایا کہ:

(۱) قرآن پاک کی تلاوت۔

(۲) یٰسین شریف۔

(۳) مناجات مقبول۔

(۴) منزل۔

(۵) شجرۂ طیبہ۔

(۶) درود شریف عربی۔

(۷) حزب البحر۔

ان تمام معمولات سے فارغ ہونے کے بعد ڈاک بھی تحریر فرماتے تھے۔

## سحر اور افطار کا دستر خوان:

آپ کی سحری میں ہمیشہ نہایت ہلکی غذا رہتی ہے اور سحری تاخیر کے ساتھ فرماتے ہیں، افطار جامع مسجد کے گولا چھوٹنے پر فرماتے تھے۔

## گرمی کے موسم میں شربت کا اہتمام:

بالعموم گرمی کے موسم میں شربت روح افزاء نوش فرماتے ہیں، بعض مرتبہ زیادہ ضعف ہوگیا، رمضان المبارک میں ضعف، کمزوری اور پیرانہ سالی کی وجہ سے روزہ رکھنے کی طاقت نہ رہی تو روزہ کا فدیہ ادا کیا۔

## حالت مرض کا افطار و سحر:

ملفوظ ۱-۲۱ ؍رمضان المبارک ۱۴۱۰ھ فرمایا کہ ضعف بہت زیادہ ہے، بس میرا افطار یہ ہے ۶ ؍ماشہ خمیرہ اور تھوڑا سا آب زمزم اور نماز مغرب کے بعد ایک چپاتی جو تقریباً آٹھ انگل کی ہوتی ہے۔

## قرآن پاک ادب و احترام:

حضرتؒ جب تلاوت کے لئے قرآن پاک کو کھولتے ہیں تو قرآن پاک کو دونوں ہاتھوں سے دونوں جانب سے تھام کر کھلا ہوا قرآن پاک سینے سے لگاتے تھے، اس کے بعد آنکھوں سے لگاتے تھے، بوسہ دیتے تھے، پھر سر مبارک کو جھکا کر قرآن پاک کو سر پر رکھتے تھے، اس کے بعد پھر سینے سے لگاتے ہیں، اس کے بعد تلاوت فرماتے تھے اور تلاوت ختم فرمانے کے بعد بھی اسی طرح سے قرآن پاک کی تقبیل و تعظیم فرماتے ہیں، اس کے بعد جزدان میں رکھتے تھے۔

## تراویح گھر پر پڑھنے کا معمول تھا:

حضرتؒ ہمیشہ نماز اعتدال کے ساتھ پڑھتے تھے، رکوع، سجود، قیام ہر ایک رکن کو تناسب کے ساتھ ادا فرماتے تھے، نوافل، تہجد، چاشت، اشراق، اوابین کی ہمیشہ پابندی فرماتے تھے، رمضان المبارک میں تراویح گھر پر ہی کسی حافظ کے پیچھے پڑھنے کا معمول تھا، ایک قرآن پاک سنتے تھے اور بالعموم ستائیس (۲۷) رمضان المبارک کو ختم ہوجاتی ہے۔

## نماز خشوع وخضوع کا مکمل نمونہ ہوتی تھی:

نماز میں زیادہ طولِ قیام یا طولِ سجود ورکوع نہیں فرماتے، آپ کی نماز کی ادائیگی خشوع وخضوع کا مکمل نمونہ ہوتی ہے، نیت باندھنے سے سلام پھیرنے تک پوری طرح سنن ومستحبات کی رعایت کے ساتھ نماز ادا فرماتے تھے۔

## امامت نہیں فرماتے تھے:

نماز باجماعت میں کوئی خاص اہتمام ایک جگہ کا نہیں فرماتے، جو جگہ خالی ہو صف میں شامل ہوجاتے تھے، اکثر دوسروں کی اقتداء میں نماز پڑھتے تھے، امامت نہیں فرماتے۔

## بیماری کی حالت میں بھی کھڑے ہو کر ہی نماز پڑھتے تھے:

حضرتؒ کو اکثر بیماری کی حالت میں جب کہ خود کھڑے ہونے کی سکت بالکل نہیں، دو آدمی پکڑ کر نماز کے لئے کھڑا کرتے تھے اور جب کھڑے ہوجاتے تھے تو پھر پوری فرض نماز کھڑے ہو کر ہی پڑھتے تھے اور عجیب ہمت وقوت منجانب اللہ پیدا ہوجاتی تھی۔

## بحالت معذوری وبیماری لیٹ کر چارپائی پر فرض ونفل پڑھی تھی:

البتہ نوافل ضعف ونقاہت کے حال میں بیٹھ کر پڑھتے تھے، چنانچہ بعض مرتبہ بھائی جان کے عرض کرنے پر تراویح بھی بیٹھ کر پڑھی تھی اور بحالت معذوری بیماری کے ایام میں لیٹ کر چارپائی پر بھی نماز ادا فرمائی تھی فرض بھی اور نفل بھی۔

## سستی یا تساہل کی وجہ سے معمولات ترک نہ فرماتے:

حضرتؒ ہمیشہ چستی اور ہمت کے ساتھ کام میں لگے رہتے تھے، کبھی سستی یا تساہل کی وجہ سے اپنے معمولات کو ترک یا مؤخر نہیں فرماتے، چنانچہ ایک مرتبہ ایک شخص سے دریافت کیا حضرت طبیعت کیسی ہے؟

## مولوی اور ''سستی'' تعجب ہے؟

اس پر ارشاد فرمایا کہ الحمدللہ ٹھیک ہوں، اچھا ہوں، تم جوانوں سے اچھا ہوں، تساہل نہیں ہے، الحمدللہ ثم الحمدللہ۔

پھر فرمایا کہ ''مولوی اور سستی'' تعجب ہے۔ (ماخوذ از سوانح مسیح الامتؒ)



# معمولاتِ رمضان ونظام الاوقات

## شیخ الحدیث حضرت اقدس مولانا زکریا صاحب نور اللہ مرقدہ

### رمضان کا انتظار واستقبال:

حضرتؒ کے یہاں ماہِ سعید، رمضان المبارک کا کتنا انتظار واستقبال، اس کی قدر شناسی اور اس کے حقوق کی ادائیگی میں کتنا اہتمام وانہماک اور اس کے خصوصی اعمال، ذکر وتلاوت، عبادت میں کتنی محویت واستغراق ہوتا ہے، اس کا کچھ اندازہ دیکھ کر ہی ہوسکتا ہے، یہ کیفیت دیدنی ہے نہ کہ شنیدنی۔

کاغذ میں کب سمائے جو وہ ماجرا لکھوں

لڑکپن کے رمضان حضرت والد ماجد مولانا محمد یحییٰ صاحبؒ کے ظل عاطفت میں بسر کئے، اس کے بعد تقریباً ۱۳۲۸ھ سے ۱۳۴۵ھ تک ۱۷؍سال اپنے مرشد حضرت مولانا خلیل احمد محدث انبہٹویؒ کی خدمت میں گذارے، اسی دوران چند رمضان حضرت مولانا محمد الیاس کاندھلویؒ کے ساتھ گذارنے کا موقع ملا، حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ کی رفاقت میں پورا رمضان گذارنے کا موقع نہیں آسکا، تاہم رمضان المبارک کے مختلف ایام میں متفرق طور پر کئی بار ساتھ ہوا، اس کی کہانیاں حضرت شیخ الحدیث نہایت ذوق وشوق سے بیان فرماتے ہیں، حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ کی معیت ورفاقت میں بھی دو رمضان گذارنے کا اتفاق ہوا، جس کا ذکر حضرت شیخؒ نے (اکابر کا رمضان) میں فرمایا ہے۔

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم

## ایک قرآن یومیہ اور بہت سے اہم معمولات:

حضرت شیخؒ کے معمولات میں سب سے اہم ایک قرآن پاک روزانہ ختم کرنے (پڑھنے) کا معمول ہے، اس کا ذکر کرتے ہوئے حضرت والا نے تحریر فرمایا ہے کہ:

۱۳۳۸ھ سے ماہِ مبارک میں ایک قرآن شریف روزانہ پڑھنے کا معمول شروع ہوا، جو تقریباً ۱۳۸۰ھ تک رہا، بلکہ اس کے بھی بعد تک ابتدائی معمول یہ تھا کہ سوا پارہ جس کو عموماً حکیم اسحاق صاحب کی مسجد میں سنانے کی نوبت آتی تھی، یا میرے حضرت نور اللہ مرقدہ قدس سرہ کے گھر میں، اس کو تراویح کے بعد شب میں دیکھ کر اور اکثر ترجمہ کے ساتھ سحر تک چار پانچ دفعہ پڑھتا تھا، گرمیوں کی شب میں کچھ کم، سردیوں میں کچھ زائد، اس کے بعد تہجد میں اس کو دو مرتبہ اس کے بعد سحر کھانے سے لے کر صبح کی نماز تک اور نماز کے بعد سونے تک ایک دفعہ، پھر صبح کو سونے کے بعد اٹھ کر جو عموماً دس بجے ہوا کرتا تھا، چاشت کی نماز میں سردیوں میں ایک مرتبہ گرمیوں میں، دو دفعہ اس کے بعد ظہر کی اذان سے پندرہ منٹ پہلے تک ایک یا دو مرتبہ دیکھ کر، پھر ظہر کی سنتوں میں ابتداءً اوّل کی سنتوں میں ایک دفعہ اور آخر کی سنتوں میں دوسری دفعہ اور بعد میں، دونوں سنتوں میں ایک ہی مرتبہ رہ گیا۔

ظہر کے بعد دوستوں میں سے کسی کو ایک مرتبہ سنانا اور پھر عصر تک موسم کے اختلاف کی وجہ سے ایک یا دو دفعہ پڑھنا، عصر کے بعد کسی اونچے آدمی کو سنانا، ابتداء حضرت کی حیات تک حافظ محمد حسین صاحب اجراڑوی کو اور اس کے بعد دو تین سال تک مولوی اکبر علی صاحب مدرس مظاہر علوم کو، اس کے بعد بہت عرصہ تک مفتی محمد یحییٰ کو اور ان ہی کے ساتھ ان کے دونوں بھائی حکیم الیاس، مولوی عاقل بھی شریک ہونے لگے، مغرب کے بعد نفلوں میں ایک دفعہ پڑھنا اور نفلوں کے بعد تراویح تک ایک دفعہ پڑھنا، تراویح کے بعد یہ پارہ ختم ہو جاتا تھا اور اگلے کا نمبر شروع ہو جاتا تھا، ۲۴ر گھنٹہ میں اس کی تشکیل ضروری تھی کہ ۳۰ر پارے پورے ہو جائیں''۔ (آپ بیتی: ص ۳۵ر ج ۲)

## رمضان کی راتوں میں نہ سونے کا معمول:

اس سفر سے ماہ مبارک کی راتوں میں نہ سونے کا معمول شروع ہوا جو اس وقت تک جاری ہے، یہ معمول کیسے شروع ہوا؟ اس کا ذکر کرتے ہوئے، ایک مجلس میں ارشاد فرمایا:

''رمضان المبارک کی راتیں تو جاگنے کے لئے ہوا کرتی ہیں، میں نے ۱۳۳۸ھ میں پہلا سفر حج کیا، اس وقت سے رمضان المبارک کی راتوں کو جاگنے کا معمول بنالیا تھا، مگر اب پانچ چھ سال سے بیماریوں نے چھڑا دیا ہے، یہ درحقیقت میں نے عرب سے سیکھا ہے، وہاں لوگ رمضان کی راتوں میں بیدار رہتے ہیں۔ [1]

## تمام رات تلاوت قرآن پاک کا معمول:

گذشتہ اقتباس میں حضرت والا کے جس معمول (تراویح کے بعد قرآن پاک دیکھ کر تلاوت اور عصر بعد سنانے) کا ذکر آیا ہے، اس معمول کی کچھ اور وضاحت حضرت والا نے دوسرے مقامات پر فرمائی ہے، تالیفات کے ضمن میں حواشی کلام پاک کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں:

''اس ناکارہ کا معمول ۱۳۳۸ھ سے لے کر ۱۳۸۵ھ تک ماہ مبارک کی راتوں میں سونے کا نہیں تھا، بغیر رمضان کے تو کلام مجید دیکھ کر پڑھنے کا وقت بہت ہی کم ملتا رہا، لیکن رمضان المبارک میں دو چار رمضانوں کے علاوہ علمی کام سب بند ہو جاتے تھے اور قرآن پاک کے دیکھ کر پڑھنے کا معمول بہت اہتمام سے ہو جاتا تھا، تراویح کے بعد سے تہجد کے وقت تک ترجمہ کے تدبر و تفکر کے ساتھ پڑھنے کی نوبت آتی تھی اور اس میں جو اشکال پیش آتا تھا، اسی وقت تفاسیر سے مراجعت کر کے بین السطور کے حواشی پر لکھ لیتا۔

(آپ بیتی حضرت: ص۱۵۳/ج۲)

---

(۱) صحبتے با اولیاء (مجموعہ ملفوظات حضرت شیخ الحدیث، مرتبہ مولانا تقی الدین ندوی: ص۲۷، آپ بیتی حضرت شیخ: ۲۴۰/ج۴)۔

## عصر بعد قرآن پاک سنانے کا معمول:

سطور بالا میں بعدِ عصر کلام سنانے کا تذکرہ آچکا ہے، اس معمول کی وضاحت حضرتؒ نے مقدمہ اکمال الشیم میں فرمائی ہے، ملاحظہ فرمائیے:

اس سیاہ کار کا معمول رمضان ۱۳۳۵ھ سے گذشتہ سال ۱۳۸۵ھ تک ۵۱ر سال ماہ مبارک میں عصر سے مغرب تک قرآن پاک سنانے کا رہا ہے، رمضان ۱۳۴۴ھ تک جب تک میرے حضرت اور میرے شیخ حضرت اقدس مولانا خلیل احمد صاحب نور اللہ مرقدہ کا قیام سہارنپور رہا، اس وقت تک دس برس مخدومی جناب الحاج حافظ محمد حسین صاحب ناظم مدرسہ اجراڑہ، جو حضرت گنگوہیؒ کے خدام میں تھے اور حضرت گنگوہی قدس سرہٗ کے انتقال کے بعد حضرت سہارنپوری کی طرف رجوع کرلیا تھا، وہ ہر سال رمضان المبارک حضرت کی خدمت میں گذارنے سہارنپور تشریف لاتے تھے، وہ ظہر کے بعد میرے حضرت قدس سرہ کا پارہ سنا کرتے تھے اور عصر کے بعد اس ناکارہ کا۔

سولہ شوال چوالیس ہجری کو حضرت اقدس کی مکہ معظّمہ کو روانگی ہوئی اور یہ ناکارہ بھی ہمراہ تھا ایک سال وہاں قیام کے بعد محرم چھیالیس ہجری میں اس ناکارہ کی واپسی ہوئی، واپسی کے بعد مختلف احباب اس ناکارہ پر کرم فرماتے رہے اور گرمی کے شدائد میں بھی وہ اس ناکارہ کا قرآن سنتے رہے، تقریباً ۲۵ر برس تک عزیز ان الحاج مفتی محمد یحییٰ اور ان کے بھائی الحاج مولوی محمد الیاس صاحب اس ناکارہ پر شفقت کرتے رہے اور ہمیشہ عصر کے بعد کا قرآن سننا ان کے ذمہ رہا اور اس کے ساتھ ہی تقریباً تیس سال سے کچھ احباب یہاں رمضان گذارنے آتے رہتے تھے اور وہ بھی عصر کے بعد قرآن پاک کے سننے میں شریک رہتے۔ (۱)

(۱) مقدمہ اکمال الشیم، کتب خانہ اشاعت العلوم سہارنپور: ص ۳-۴۔

## مفتی سعید احمدؒ کو پارہ سنانے کی خواہش اور انکا جواب:

حضرتؒ کا قرآن پاک سننے والوں میں عرصہ تک مولانا مفتی قاری سعید احمد صاحب اجراڑی بھی شامل رہے ہیں، مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے قرآن پاک کی سماعت کی خواہش اور مفتی صاحب کا جواب حضرتؒ نے ان الفاظ میں نقل فرمایا ہے:

''۱۳۴۷ھ میں جب وہ نائب مفتی ہوگئے اور یہ ناکارہ حجاز سے واپسی پر اپنے خیال میں کچھ اونچا آدمی بن کر آیا تھا تو میں نے مرحوم سے درخواست کی کہ بعد ظہر میرا ایک سپارہ قرآن پاک کا رمضان میں سن لیا کریں، انہوں نے بہت صفائی سے کہہ دیا کہ وہ مدرسہ کا وقت ہے کہ اس زمانہ میں غیر رمضان کی طرح رمضان میں بھی دفتر اور افتاء کا دونوں کا وقت صبح وشام ہوتا تھا، اگر ناظم صاحب فرمائیں گے تو سنوں گا ورنہ نہیں، ناظم صاحب (حضرت مولانا عبداللطیف صاحب) کی جو شفقتیں اس سیہ کار پر تھیں ان کے لحاظ سے ان میں ذرا تامّل نہ تھا کہ میں ان سے عرض کروں تو وہ بہت زور سے حکم نامہ جاری فرمادیں، لیکن مجھے مرحوم کا یہ جواب بہت ہی اچھا معلوم ہوا''۔ (آپ بیتی: ص۳۷ رج ۵)

## ایک رمضان میں ساٹھ قرآن پاک ختم کرنے کی کوشش:

حضرتؒ کا ذوق تلاوت ۱۳۲۵ھ میں قرآن پاک حفظ کرنے کے بعد سے آج تک روز افزوں ہی ہے، حضرت نے ایک مرتبہ ماہ مبارک میں اکسٹھ قرآن پاک ختم کرنے کے کا ارادہ فرمایا[۱]۔ اور چند مخصوص متعلقین سے بھی ایسا ہی کرنے کی خواہش ظاہر کی ان میں سے اکثر نے کوشش کی اور حضرتؒ کو نتائج سے مطلع کیا حضرتؒ نے اس کا ایک مجلس میں ان الفاظ سے ذکر فرمایا:

---

(۱) حضرت امام ابوحنیفہؒ کا بھی رمضان مبارک میں اکسٹھ قرآن پاک ختم کرنے کا معمول تھا، روزانہ ایک قرآن پاک دن میں ایک رات میں اور ایک قرآن پورے رمضان مبارک کی تراویح میں (طحطاوی علی مراقی الفلاح۔ استنبول: ۱۳۲۷ھ، ص ۲۲۶)

''ایک رمضان میں میں نے اپنے بعض دوستوں کو اکسٹھ قرآن ختم کرنے کے لئے لکھا، میرے دوستوں نے کوشش کی، مولوی انعام نے اکسٹھ قرآن سنائے، ایک نے چھپن اور بعض لوگوں نے ساٹھ ساٹھ ختم کئے[1]۔

## افطار میں کھانا نہ کھانے کا معمول:

حضرتؒ کا......افطار میں مدنی کھجور اور زمزم کے علاوہ کچھ اور لینے کا معمول نہیں ہے، اپنی اس عادت شریفہ کا ذکر کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں۔

''اس نا کارہ کا معمول تو ۱۳۳۸ھ سے افطار میں کھانا کھانے کا نہیں رہا، افطار میں صرف کھجور اور زمزم کے علاوہ کا معمول نہیں تھا میری ضابطہ کی افطاری بھی عشاء کے بعد ہوتی تھی''۔ (اکابر کا رمضان: ص ۵۴، یحیوی کتب خانہ سہارنپور)

دوسری جگہ اس کی وضاحت کرتے ہوئے تحریر فرمایا:

''اس سیاہ کار کا معمول ہمیشہ سے افطار میں کھانے کا کبھی نہیں ہوا، اس لئے کہ تراویح میں قرآن شریف سنانے میں دقت ہوتی البتہ جب تک صحت رہی سحری میں اناڑی کی بندوق بھرنے کا دستور رہا، ایک مرتبہ حضرت (سہارنپوریؒ) کی مجلس میں اس کا ذکر آ گیا کہ یہ نا کارہ افطار میں نہیں کھاتا تو حضرت قدس سرہ نے ارشاد فرمایا: افطار میں کس طرح کھایا جائے جو کھاویں وہ ضابطہ ہی پورا کرتے ہیں''۔

## سحری میں چائے نہ پینے کی عادت:

جس طرح تراویح سے پہلے کھانا نہ کھانے کا معمول ہمیشہ رہا، اسی طرح یہ بھی عادت مستقل رہی کہ کبھی حضرت والاؒ نے سحری میں چائے نہیں پی، اس کا ذکر کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

---

(۱) صحبتے با اولیاء (ملفوظات شیخ) مرتبہ مولانا تقی الدین ندوی: ص ۲۰۴

''سحر میں چائے کا معمول حضرت کے یہاں تھا، اس ناکارہ کا اپنا سحر میں کبھی چائے پینا یاد نہیں، کیونکہ رمضان میں نماز فجر کے بعد سونے کا معمول ہے''۔

لیکن رات کو تراویح کے بعد چائے کا ہمیشہ معمول رہا، اس کے متعلق ایک مجلس میں ارشاد فرمایا:

''چائے کی عادت شام کو ساری زندگی رہی اور رمضان میں تراویح کے بعد چائے پیتا تھا، مگر دو تین دن سے اس کی طرف بھی رغبت نہیں رہی''۔ (۱)

## رمضان میں ملاقات کا معمول:

ان ہمہ وقتی معمولات ومشاغل کے ہوتے ہوئے جو بجائے خود عجوبہ اور محیر العقول ہیں، یہ خیال بالکل فطری اور قدرتی ہوتا کہ حضرتؒ ماہِ مبارک میں بالکل یکسور ہتے ہوں گے اور خدام ومنتسبین سے بھی ملاقات کی نوبت نہیں آتی ہوگی، لیکن ایسا نہیں ہے، اس انہماک، تعبد وتلاوت کے باوجود اہل تعلق کو ملاقات کے لئے وقت عنایت فرماتے ہیں، نو واردین اور رخصت ہونے والوں سے روزانہ عشاء اور فجر کے بعد علی العموم مصافحہ ہوتا ہے، اس عمومی مصافحہ کے علاوہ خصوصی مہمانوں سے عشاء کے بعد ملاقات فرماتے ہیں، جس میں تقریباً ایک گھنٹہ صرف ہوجاتا ہے، اس معمول کا آپ بیتی میں ذکر آیا ہے:

''رمضان میں ہمیشہ میرا چوبیس گھنٹوں میں تراویح کے بعد کی چائے میں گھنٹہ آدھ گھنٹہ دوستوں اور مہمانوں سے ملاقات کا معمول رہا''۔ (آپ بیتی: ص ۱۳۱ /ج ۳)

## رمضان میں خط وکتابت کی ممانعت:

حضرت والاؒ کا رمضان المبارک میں ایک اہم معمول یہ ہے کہ عمومی خط وکتابت بالکل بند رہتی ہے، اس کا ذکر کرتے ہوئے آپ بیتی میں تحریر فرمایا:

(۱) صحبتے باولیاء، ''مجموعہ ملفوظات'': ص ۲۱۰

''اس ناکارہ کا معمول ماہِ مبارک میں تقریباً چالیس سال سے خط وکتابت کا بالکل نہیں مگر یہ کہ بعض مجبوریوں کی وجہ سے جو مدرسہ سے تعلق رکھتی ہیں، یا کوئی اور خاص مجبوری ہوتو لکھنے پڑتے ہیں''۔(آپ بیتی:ص۱۳۰/ج۵)

## ماہ مبارک میں حضرت مدنی وغیرہ اکابر کے نام خطوط:

گذشتہ صفحات میں حضرت کا یہ معمول آپ نے پڑھا کہ ماہِ مبارک میں عمومی خط وکتابت بند رہتی ہے، لیکن اپنے اکابر کے نام ایک دوخط دعا کے لئے لکھنے کا ہمیشہ معمول رہا، حضرت شیخؒ نے آپ بیتی میں اس کا بہت تفصیل سے ذکر فرمایا ہے۔ ارشاد فرماتے ہیں:

''اس ناکارہ کا معمول ماہ مبارک میں تقریباً چالیس سال سے خط وکتابت کا بالکل نہیں، مگر یہ کہ بعض مجبوریوں کی وجہ سے جو مدرسہ سے تعلق رکھتی ہیں اور کوئی خاص مجبوری ہوتو لکھنے پڑتے ہیں، لیکن اس ضابطہ میں ایک استثنا ہمیشہ سے رہا، وہ یہ کہ اکابر کی خدمت میں ایک دوخط اس تصریح کے ساتھ کہ ''اس کے جواب کی ہرگز ضرورت نہیں صرف دعا کی یاددہانی ہے'' لکھنے کا ہمیشہ سے رہا، اس سلسلہ میں اعلیٰ حضرت شاہ عبدالرحیم صاحب رائپوری نوراللہ مرقدہ کے متعدد خطوط باوجود اس لکھنے کے کہ جواب کی ضرورت نہیں اور باوجود اس اہتمام کے اعلیٰ حضرت رائپوری اول اور حضرت اقدس رائے پوری ثانی حضرت مولانا عبدالقادر صاحب نوراللہ مرقدہ کے میرے انبار میں متعدد خطوط موجود ہیں اور حضرت شیخ الاسلام مدنی قدس سرہ کا تو یہ بھی اہتمام تھا کہ حضرت اقدس باوجود اپنے مشاغل اور ماہِ مبارک کے اہتمام کے ایک دوکارڈ ماہ مبارک میں اگر میں نہ لکھوں تب بھی حضرت اقدس شیخ الاسلام قدس سرہ تحریر فرمایا کرتے تھے، عموماً اس میں ایک یا دو شعر ہوا کرتے تھے، یہ سارے کارڈ بھی محفوظ ہیں اور وہ اشعار اتنے اونچے ہوتے تھے کہ یہ ناکارہ ان کا مصداق نہیں بن سکتا، مگر حضرت شیخ الاسلام کے تعلق کے اظہار اور شفقت کو یاد کرکے رونے کے سوا اب کچھ نہیں رہا، ایک کارڈ کا مضمون جو حضرت نے متعدد رمضانوں میں لکھا تھا یہ تھا:

''گل پھینکے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے ابرِ کرم بحرِ سخا کچھ تو ادھر بھی''[۱]۔

مجھے یہ شعر اسی طرح یاد ہے کارڈ سامنے نہیں، بعض خطوط میں عربی کے اشعار بھی تحریر فرماتے، اسی طرح اس سیہ کار کا معمول بھی ہر ماہ مبارک میں ایک دو کارڈ حضرت مدنیؒ کو لکھنے کا تھا، اس میں بھی ایک دو شعر ہوا کرتے تھے، یہ شعر مجھے بھی اپنے مختلف کارڈوں پر رمضان میں لکھنا بہت یاد ہے چونکہ حضرت قدس سرہ کا اہتمام و معمول تھا اس لئے حضرت کی روانگی کے بعد جہاں کہیں بھی حضرت قدس سرہ کا رمضان گذرتا میں انتیس شعبان یا یکم رمضان کو کارڈ لکھدیتا، تاکہ میرا کارڈ جوابی نہ بنے، بلکہ ابتدائی درخواست رہے۔

اس واقعہ کی تسوید کے وقت بھی مفتی محمود صاحب میرے پاس ہیں، فرماتے ہیں کہ میں نے آپ کا ایک کارڈ حضرت مدنی کے نام ان کے کسی خلیفہ کے پاس دیکھا ہے جس میں صرف یہ مصرعہ تھا۔

چو با حبیب نشینی و بادہ پیمائی[۲]

## سہارنپور میں یکسوئی کے رمضان:

حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری کے وصال کے بعد حضرت شیخؒ کے متعدد رمضان سہارنپور میں نہایت یکسوئی کے گذرے، اس وقت حضرتؒ کے اوقات کتنے

(۱) ایک مجلس حضرت مدنی کے نام ماہِ مبارک میں خطوط تحریر کرنے کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: ''رمضان میں میرا اور حضرت مدنی کا یہ معمول رہا کہ ہر ایک دوسرے کو پہلے خط لکھا کرتے تھے، اکثر میں ہی لکھتے تھے، عموماً کوئی شعر ہوتا تھا، ایک مرتبہ میں نے خط لکھا اس میں یہ شعر تھا۔ ع

گل پھینکے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی ☆ اے خانہ برانداز چمن کچھ تو ادھر بھی

صحبتے با اولیاء: ص ۱۰۵''۔

(۲) آپ بیتی: ص ۱۳۱ / ج ۵، اور دیکھئے صحبتے با اولیاء: ص ۱۰۵۔

مصروف اور عبادت وتلاوت میں کتنا انہماک رہتا تھا اس کا کچھ اندازہ اس دلچسپ واقعہ سے ہوگا، جسے خود حضرتؒ نے آپ بیتی میں نقل فرمایا ہے۔تحریر فرماتے ہیں:

## رمضان میں انہماک کا لطیفہ:

''میرے عزیز مخلص دوست حکیم طیب رام پوری، میرے دوسرے مخلص دوست مولوی عامر سلمہ کے والد اس زمانہ میں ان کی آمدورفت بہت کثرت سے تھی اور چونکہ بہت مختصر وقت کے لئے آتے تھے اور سیاسیات کی خبریں بہت مختصر الفاظ میں جلدی جلدی سنا جاتے تھے، اس لئے ان کی آمد میں میرے یہاں کوئی پابندی نہیں تھی۔

## رمضان یوں بخار کی طرح کہیں نہیں آتا:

ایک مرتبہ رمضان میں ۸-۹ ر بجے صبح کو آئے، مولوی نصیر سے کہا کواڑ کھلوادو، اس نے کہا رمضان ہے! خود زنجیر کھڑ کھڑانے کا ارادہ کیا، اس نے منع بھی کیا اور یہ بھی کہا کہ یا تو وہ سو رہا ہوگا تو نیند خراب ہوگی اور اگر اٹھ گیا ہوگا تو نفلوں کی نیت باندھ لی ہوگی، کھڑ کھڑاتے رہو، اس پر وہ خفا ہوکر مدرسہ چلے گئے، راستہ میں مولانا منظور احمد خاں صاحب ملے، انہوں نے کہا حکیم جی! تم کہاں آگئے، شیخ کے یہاں تو رمضان ہے، اس پر کچھ سوچ پیدا ہوا اور نصیر سے غصہ کم ہوا، اس کے بعد حضرت ناظم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پہونچے، وہ ڈاک لکھوا رہے تھے، فرمایا حکیم جی تم کہاں آگئے، شیخ کے یہاں تو رمضان ہے، وہاں سے اٹھ کر مفتی صاحب کے حجرہ میں گئے، مفتی صاحب کا قیام اس زمانہ میں مدرسہ قدیم ہی کے حجرہ میں تھا، مفتی صاحب نے بھی یہی فقرہ دہرایا، حکیم جی نے پوچھا آخر رمضان میں کوئی وقت بات کا ملاقات کا ہوسکتا ہے یا نہیں؟ مفتی صاحب نے کہا تراویح کے بعد آدھ گھنٹہ، حکیم جی نے کہا مجھے تو رام پور واپس جانا ہے، تب مفتی جی نے کہا ظہر کی نماز سے پندرہ منٹ پہلے تشریف لائیں گے، اس وقت مل لینا، یا ظہر کی نماز کے بعد

گھر جاتے ہوئے راستہ میں مل لینا، وہ ظہر سے پہلے مسجد میں آئے تو میں نیت باندھ چکا تھا، ظہر کی نماز کے بعد پھر میں نے سنتوں کی نیت باندھ لی، بڑی دیر تک انہوں نے انتظار کیا، مگر جب دیکھا کہ رکوع کا ذکر ہی نہیں اس لئے کہ اس زمانہ میں سنتوں میں دو دفعہ پارہ پڑھنے کا معمول تھا، وہ بڑی دیر تک انتظار دیکھ کر گشت میں چلے گئے، وہ واپس آئے تو میں اپنے کمرے میں پہنچ کر قرآن پاک پڑھنے میں مشغول ہو گیا تھا، وہ بہت کھٹ کھٹ کر کے اوپر چڑھے اور جاتے ہوئے بہت زور سے کہا، بھائی جی السلام، بات نہیں کرتا صرف ایک فقرہ کہوں گا، رمضان اللہ کے فضل سے ہمارے یہاں بھی آتا ہے، مگر یوں بخار کی طرح کہیں نہیں آتا۔(۱)

## معمولات ونظام الاوقات رمضان ۱۳۸۵ھ:

اس رمضان کے روح پرور ماحول اور دلآویز کیفیات کا تذکرہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے مولانا منور حسین بہاری کے حوالہ سے فرمایا ہے حضرت مولانا تحریر فرماتے ہیں:

## دن بھر کے معمولات اس طرح ہوتے تھے:

''حضرت شیخؒ کا نظام الاوقات رمضان شریف میں یہ رہا، سحری کے لئے جب لوگ بیدار ہوتے تو حضرت عموماً نوافل میں مشغول ہوتے اور جب سحری کا وقت ختم ہونے لگتا تو ایک دو انڈے نوش فرماتے اور چائے کی ایک پیالی، پھر جماعت تک تکیہ لگائے، لوگوں کی طرف متوجہ رہتے، مہمان حضرات آمنے سامنے ہوتے، بعد نماز فجر آرام فرماتے، تقریباً ۹؍ بجے دن تک پھر ضروریات سے فارغ ہو کر نوافل میں مشغول ہو جاتے، دوپہر زوال کے قریب تک پھر ڈاک ملاحظہ فرماتے اور بعض ضروری خطوط لکھواتے، اذان ظہر تک،

(۱) آپ بیتی: ص ۳۶-۳۷؍ ج ۲، صحبتے با اولیاء: ص ۳۱

پھر نماز میں مشغول ہوتے بعد ،ظہر فوراً تلاوت شروع فرماتے مسلسل عصر تک ، مہمانوں کو ہدایت تھی کہ سب لوگ ہمہ تن ذکر میں مشغول ہوجائیں ، قبیل عصر تک ، چنانچہ ذاکرین ذکر میں مشغول ہوتے اور دوسرے حضرات تلاوت میں مشغول رہتے عصر تک ، بعد عصر حضرت قرآن شریف سناتے اکثر مہمان یا تو قرآن شریف سنتے یا خود تلاوت کرتے ،قبیل افطار تک ،صرف چند منٹ پہلے تلاوت موقوف کرکے مراقب ہوجاتے ، مہمانوں کو ہدایت تھی کہ صحن مسجد میں افطاری کے دسترخوان پر چلے جائیں اور حضرت اکیلے پردہ میں ہوجاتے ،اذان پر مدنی کھجور سے افطار اوراس پر زمزم ایک پیالی نوش فرماتے پھر مراقب ہوجاتے ، یا ٹیک لگا کر بیٹھتے ،نماز مغرب سے فراغت کے بعد مہمانوں کو کھانا کھلایا جاتا اور حضرت دیر تک نوافل میں مشغول رہتے اذان کے آدھ گھنٹہ پہلے تک اس وقت ایک دوانڈے نوش فرماتے اورایک پیالی چائے ، یہ چائے بھی ہفتہ عشرہ کے بعد بہت اصرار پر شروع ہوئی ،اس طرح انڈا بھی سخت اصرار پر منظور فرمایا تھا، روٹی چاول وغیرہ کی قسم سے کوئی چیز بھی رمضان بھر، بلکہ ایک دن پہلے بھی نوش نہیں فرمایا، اذان عشاء سے آدھ گھنٹہ پہلے پردہ ہٹایا جاتا ،حضرت ٹیک لگا کر مہمانوں کی طرف متوجہ رہتے عجب منظر ہوتا، نئے آنے والے ملتے پھر اذان ہوجانے پر ضروریات سے فارغ ہوکر نوافل پھر فرض وتراویح میں مشغول ہوجاتے۔

## اس رمضان میں تین قسم کی سماعت فرمائی:

اس رمضان میں تین قسم کی سماعت فرمائی ، پہلے مفتی یحییٰ صاحب نے سنائی ، پھر حافظ فرقان صاحب نے ، پھر میاں سلمان سلمہ پسر مفتی یحییٰ صاحب نے ، پورا ماہ اعتکاف میں گذارا اور اکثر و بیشتر مہمان بھی معتکف رہے حتی کہ بسا اوقات ڈاک خانہ بھیجنے کے لئے کسی آدمی کا ملنا مشکل ہوگیا تھا ،بس حضرت کے تین چار خادم کو خاص کرکے ضروریات کے لئے غیر معتکف دیکھا گیا۔

## اس جفاکشی کے باوجود بتیس پارے یومیہ تلاوت کا معمول:

آخر عشرہ میں یا اس سے کچھ پہلے بعض بعض دوستوں کے بار بار مٹھائی یا کباب لانے کی بناپر تراویح کے بعد ایک دولقمہ مٹھائی یا شامی کباب بھی نوش فرمالیتے ،مگر اکثر تو تقسیم ہی کرادیتے ،اوائل رمضان میں اعلان کرادیا گیا تھا،یعنی حضرت نے خود فرمادیا تھا کہ تراویح کے بعد کتاب ہوا کرے گی ،چنانچہ کتاب ہی سنانے کا معمول رہا،اس وقت چنایا پھلکی وغیرہ کا جو معمول پہلے سے چلا آرہا تھا اس رمضان میں بند کروادیا گیا تھا کہ وقت ضائع ہوگا،کتاب وغیرہ سے فراغت کے بعد فرماتے ،حضرت جاؤ وقت کی قدر کرو،چنانچہ اکثر تلاوت یا نماز میں لگ جاتے اور حضرت بھی مشغول ہوجاتے ،کچھ دیر کے بعد کچھ دیر کے لئے آرام فرماتے ،مگر تنام عینائی ولا ینام قلبی کی طرح کیفیت رہتی کہ ابوالحسن سلمہٗ سے جو پاس ہی کو ہوتے کبھی کوئی بات فرمابھی دیتے اور یہ فرماتے کہ تم لوگوں کی تلاوت وذکر سے میرے آرام میں فرق نہیں آتا۔ (۱)

اس جفاکشی ومجاہدہ اور قلیل غذا کے باوجود حضرتؒ کا بتیس پارے یومیہ تلاوت کا معمول رہا،تلاوت کی......ترتیب اس طرح رہتی تھی۔

## ترتیبِ یومیہ تلاوت:

’’بعد مغرب چھ/پارے،استماع تراویح اوسط تین/پارے اس کے بعد فضائل کی کتاب ۱۲/تک نوم ساڑھے تین بجے تہجد چھ پارے اول وقت نماز پڑھ کر نوم ساڑھے نو تک،اس کے بعد ضحیٰ میں چھ پارے پھر ڈاک ظہر تک،سنن ظہر تین پارے،بعد ظہر بالنظر آٹھ پارے،بعد عصر سماع یحییٰ وغیرہ ۳/پارے۔میزان ۳۲/پارے‘‘۔ (۲)

---

(۱) سوانح مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ: تالیف مولانا محمد ثانی حسنی :ص ۱۱۲-۱۱۳۔

(۲) روزنامچہ حضرتؒ،بحوالہ معمولاتِ رمضان :ص ۶۸۔

## ۱۳۸۶ھ کا رمضان اور اس کے معمولات:

۱۳۸۶ھ ۶۷-۱۹۶۶ء کا رمضان بھی اسی شان سے آیا، خدمت عالی میں رمضان گذارنے والوں کی تعداد گذشتہ سالوں سے زیادہ بھی تقریباً سو اشخاص حضرت والا کے ساتھ ۲۹؍شعبان کی شام کو دارجدید منتقل ہوئے، حسب سابق اس تعداد میں اضافہ ہوتا رہا، آخر رمضان تک یہ تعداد چار سو سے متجاوز ہوگئی تھی، اس رمضان کی بھی مفصل سرگذشت اور نظام الاوقات منور حسین صاحب کے ہی قلم سے پڑھیے مولانا لکھتے ہیں:

## حضرت شیخؒ کی خدمت میں معتکفین کی کثرت:

''۲۹؍شعبان کو فجر کی نماز سے پہلے ہی مہمانوں اور معتکفوں نے اپنی اپنی جگہوں پر قبضہ کرنا اور بسترے پھیلانا شروع کردیئے، چنانچہ بعد فجر لوگ گئے تو اکثروں کو تیسری صف میں جگہ ملی، حضرت پہلے ہی اعلان فرماچکے تھے کہ ۲۹؍شعبان کو بعد عصر مسجد ہی سے اعتکاف گاہ منتقل ہوجائیں، چنانچہ تشریف لے گئے اور نوّے سے اوپر سو سے تین چار کم مہمان بھی مسجد دارالطلبہ جدید میں اقامت واعتکاف کی نیت سے پہونچ گئے، حالانکہ مسجد بہت وسیع اور اندر چھ صفوں کی جگہ ہے، مگر مہمانوں اور سامان سے مسجد بھرگئی، چنانچہ جو مہمان رات کو یا صبح سے پہلے یا بعد پہونچے ان کو مسجد کے برآمدے میں جگہ دلوائی گئی، شام کے دسترخوان میں سو سے کم اور سحری کے وقت سو سے زائد مہمان ہوگئے تھے، پھر مہمان آتے گئے اور برآمدہ مسجد کے پُر ہوجانے پر اندرون مسجد جگہ جابجا دلوائی گئی اور ہر مہمان کو تو تقریباً ڈیڑھ فٹ کی جگہ اخیر کے دوعشروں میں میسر رہی۔

مہمانوں کی کثرت کی وجہ سے دوسرے عشرہ کے وسط میں ایک عظیم الشان خیمہ نصب کرایا گیا، یعنی مسجد کے کھلے صحن میں وہ بھی اخیر عشرہ میں بھرگیا، پہلے ہی سے دارالطلبہ جدید کے چھ کمروں کو خالی کرالیا گیا، چنانچہ پہلے دوسرے عشروں میں تو صرف معززین کو

ان کمروں میں چار پائیوں پر ٹھہرایا جاتا تھا، مگر اخیر عشرہ میں دو کمرے تو معززین کے لئے رہے، باقی چار کمروں میں پرال ڈالوا کر عام مہمانوں کو ٹھہرایا گیا، بعد کو سب ہی کمروں میں پرال پڑے، ۲۳ر سے ۲۸ر تک تقریباً پونے تین سو مہمان دسترخوان پر کھاتے رہے، مزید مولوی نصیر الدین صاحب کے پاس کھاتے رہے۔

اس سال تبلیغی جماعتیں علماء اور مدرسین اور اہل علم کثرت سے آئے، حضرت نے متعدد اشخاص کو اجازت دی، گجرات، بمبئی، پالن پور کے مہمانوں کی تعداد نمایاں تھی، یوں یوپی والوں کی تعداد مجموعی طور پر زیادہ تھی، افریقہ، انڈمان، میسور، مدراس، بنگال، اڑیسہ، بہار اور آسام کے مہمان بھی تھے"۔

## ظہر سے عصر تک کا معمول:

ظہر سے عصر تک تلاوت فرماتے رہتے، تمام مہمان ذکر میں مشغول رہتے، عصر تک اکثر ذکر جہری میں بعض ذکر سری یا مراقبہ میں اور کچھ تلاوت میں بات چیت کرنے کی قطعی اجازت نہیں تھی، عام ہدایت تھی کہ ہمارے یہاں آؤ تو بات چیت نہ کرو، خواہ سو رہو یا خاموش بیٹھے رہو کوئی حرج نہیں۔

## عصر بعد کتابیں سنائی جائیں:

عصر کے بعد کتابیں سنائی جاتیں امداد السلوک، علامہ سیوطی کا ایک رسالہ، نیز ایک اور رسالہ پھر اتمام النعم ترجمہ تبویب الحکم، پھر اکمال الشیم شرح اتمام النعم، سلوک کی کتابیں پورے رمضان میں سنائی گئیں، افطار سے پندرہ منٹ پہلے کتاب سنانی موقوف کردیتے اور پردہ میں مراقب ہوجاتے، مدنی کھجور اور زمزم سے افطار فرماتے کچھ کھانے کا معمول نہیں تھا، پھر مراقب ہوجاتے نماز مغرب کے بعد تقریباً پون گھنٹے نوافل میں مشغول رہتے، پھر دو انڈے کی زردی نوش فرما کر ایک پیالی چائے پی لیتے اور پردہ ہٹادیا جاتا۔

## نئے آنے والوں سے مصافحہ:

تقریباً سواسات بجے عام مجلس شروع ہوجاتی ، نئے آنے والوں سے مصافحہ فرماتے اور کب تک قیام کا سوال فرماتے اور محل قیام کے لئے ہدایت فرماتے ، پھر آٹھ بجے تک بزرگوں کے واقعات بیان فرماتے ، اسی درمیان میں بیعت بھی ہوتی ، اذان ہوتے ہی نماز کی تیاری کو فرماتے خود ضروریات سے فارغ ہوتے اور نوافل شروع فرماتے۔

## تراویح کے بعد کا معمول:

تراویح سے فراغت پر سورۂ یٰسین کا ختم ہوتا اور دیر تک دعا فرماتے رہتے ، تبلیغی جماعت کے مخصوص حضرات ہوتے تو ان سے دعا کی فرمائش کرتے پھر کتاب سنانے کا سلسلہ ساڑھے گیارہ بجے تک رہتا اور تبلیغی کارروائی سنائی جاتی ، اس کتابی مجلس کے اختتام پر تقریباً ۱۲ر بجے پردہ گرادیا جاتا۔

## فاقہ رہنے پر پیاس کا غلبہ:

اس سال گھر والوں اور دوستوں کے اصرار وتقاضا اور اس بنا پر کہ بالکل فاقہ رہنے پر پیاس کا غلبہ ہوتا تھا اور پانی پینے پر معدہ میں رطوبت بہت بڑھ گئی تھی ، جس کے نتیجہ میں رمضان کے بعد بھی کچھ عرصہ تک کچھ کھایا پیا نہیں جاتا تھا ، افطاری کا سلسلہ شروع کیا گیا ، حضرت کچھ تفکر فرما لیتے پون بجے تک مخصوص مجلس جاری رہتی مراقب کی کیفیت رہتی ایک بجے کے بعد سوجاتے ، چار بجے اٹھتے ضروریات سے فارغ ہوکر نوافل میں مشغول ہوجاتے ، صبح صادق سے پہلے پاپے کے چند چمچے نوش فرما کر ایک پیالی یخنی نوش فرماتے پھر نوافل میں مشغول ہوجاتے ، یہاں تک کہ اذان ہوجاتی۔ (۱)

(۱) سوانح محمد یوسف: مولانا محمد ثانی حسنی: ص ۱۱۳-۱۱۵

## رمضان ۱۳۹۴ھ سہارنپور میں:

۱۳۹۴ھ ۱۹۷۴ء کا رمضان سہارنپور میں ہوا، اس رمضان کے لئے بھی وہی اہتمام والتزام ہوا جو برسوں سے معمول ومشہور ہے، ایک حاضر باش نے (جسے اس سال رمضان میں حاضری کی سعادت حاصل رہی) اپنی ڈائری میں حضرت کے یہاں رمضان کے شب وروز کے معمولات کا ان الفاظ میں اندراج کیا ہے:

## رمضان کے شب وروز کے معمولات:

''یہاں کا پروگرام یہ رہتا ہے کہ صبح تین بجے سحری کے لئے بیدار کر دیا جاتا ہے، ساڑھے چار بجے تک تمام مہمان کھانے اور چائے سے فارغ ہوجاتے، آج کل مہمانوں کی تعداد ساڑھے چھ سو کے قریب بتائی جاتی ہے (اخیر عشرہ میں یہ تعداد گیارہ سو تک پہونچ گئی تھی) صبح صادق کے بعد اوّل وقت فجر پڑھ کر سب مہمان سوجاتے ہیں اور ساڑھے آٹھ بجے، نو بجے یا اس کے بعد حسب خواہش اٹھتے رہتے ہیں، بعض حضرات اس کے بھی بہت بعد تک سوتے ہیں اس کی با قاعدہ اجازت حاصل ہے کہ معتکفین نماز کے اوقات کے سوا جس وقت تک چاہیں سوتے رہیں کوئی دوسرا ان کی نیند میں مخل نہ ہو۔

## حضرت مولانا عبید اللہ صاحب بلیاویؒ کا بیان:

ٹھیک دس بجے مولانا عبید اللہ بلیاویؒ کا بیان شروع ہوجاتا ہے، جو بالعموم چالیس منٹ کا ہوتا ہے، جو حضرات بیدار ہوجاتے ہیں وہ سب بیان میں شریک رہتے ہیں، اس کے بعد سب ہی حضرات حسب توفیق تلاوت یا نوافل میں مشغول ہوجاتے ہیں، زوال تک یہی عمل رہتا ہے، اس کے بعد سب حاضرین سوجاتے ہیں، دو بجے ظہر کی اذان ہوتی ہے، اذان کے بعد سب اٹھتے ہیں۔

## ظہر کے بعد کے معمولات:

ظہر کے بعد متصلاً ختم خواجگان کا معمول ہے، اس کے بعد مجلس ذکر گرم ہوتی ہے، جن حضرات کو ذکر کی اجازت ہے وہ سب ذکر کرتے ہیں، باقی حضرات کو ذکر کی اجازت ہے وہ سب ذکر کرتے ہیں، باقی حضرات تلاوت میں مشغول رہتے ہیں، اس مجلس انوار و تجلیات کی حلاوت ولطافت کو محسوس تو کیا جا سکتا ہے، بیان نہیں کیا جاتا، شاید یہی محفل سب سے نشاط آور اور پر کیف ہوتی ہے۔

## ظہر بعد اور عصر بعد کے معمولات:

اس مجلس کے بعد کچھ معتکفین آرام کرتے ہیں اور بعض باہمت حضرات تلاوت میں مصروف ہو جاتے ہیں، نماز عصر تک یہی سلسلہ رہتا ہے، کچھ سونے میں اور کچھ تلاوت وتسبیح میں، عصر کی نماز کے بعد امداد السلوک یا اکمال الشیم میں سے کوئی ایک کتاب پڑھی جاتی، آج کل امداد السلوک ہو رہی ہے، مولانا معین الدین مرادآبادی پڑھتے ہیں، مولانا کا انداز بیان ایسا پر جوش و پر جلال ہوتا ہے کہ سامعین پر ایک محویت اور رعب سا طاری ہو جاتا ہے، مجھ جیسے کم فہم جو صوفیا کی اصطلاحات سے ناواقف اور ان مقامات و کیفیات سے نا آشنا ہیں، کتاب کے معانی و مطالب سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں، مگر مولانا کی پر جلال آواز اور ماحول کا سحر اسی مجلس کا اسیر رکھتا ہے، یہ مجلس افطار سے دس پندرہ منٹ پہلے اختتام پذیر ہوتی ہے۔

## افطار کا دستر خوان:

اس مجلس سے اٹھ کر سب دستر خوان پر جمع ہوتے ہیں، دستر خوان پر متوسط افطاری لگی ہوئی ہوتی ہے، امرود، کیلے وغیرہ کی چاٹ، سیب کی قاشیں اور چنے جنہیں ہمارے یہاں گھونگیاں کہا جاتا ہے اور کچھ فاصلے سے آٹھ آٹھ دس دس ہندوستانی کھجوریں رہتی ہیں

اور مدنی کھجور بھی تبرکاً تقسیم ہوتی ہے، ٹھنڈے پانی کا وافر مقدار میں معقول انتظام رہتا ہے، افطار کے بعد اتنا وقفہ دے کر نماز ہوتی ہے جس میں سب پانی پی لیں اور کلی وغیرہ کرلیں، نوافل کے بعد کچھ اشخاص اوابین میں مشغول ہوجاتے چند افراد اسی وقت نوافل میں قرآن پاک سناتے ہیں سات بجے کھانا شروع ہوتا ہے جو سوا آٹھ بجے تک اختتام کو پہنچتا ہے، کھانے میں نان گوشت کے علاوہ...... گجراتی کھچڑی اور اکثر پلاؤ بھی ہوتی ہے کھانے کے بعد مولانا مفتی کفایت اللہ وغیرہ گجراتی صاحبان کی جانب سے چائے کا بہت اچھا انتظام ہے، جو حضرات کھانے اور چائے سے فارغ ہوجاتے ہیں وہ حضرت کے خلوت کے قریب آکر بیٹھتے رہتے ہیں، آٹھ بجے کے قریب خلوت کے پردے اٹھادیئے جاتے ہیں اور حضرتؒ مختلف نصائح، عبرت آموز واقعات اور تصوف کے بعض اسرار ونکات پر مختلف کلمات ارشاد فرماتے رہتے ہیں، مجلس کے اختتام کا وقت قریب ہوتا ہے تو خواہش مندوں کو بیعت فرماتے ہیں، مولوی احمد لولات صاحب گجراتی حضرت کے کلمات بلند آواز سے حاضرین تک پہونچاتے ہیں بیعت کے بعد مختصر سی دعا اور اس کے بعد بیعت ہونے والوں کے لئے معمولات کا کتابچہ لینے کی ہدایت اور ابتدائی ضروری معمولات کے اعلان کے ساتھ مجلس ختم ہوجاتی ہے۔

## رات کے معمولات:

نو بجے عشاء کے فرض ہوتے ہیں، سوا نو بجے تراویح شروع ہوجاتی ہے جو ساڑھے دس، پونے گیارہ کے درمیان ختم ہوتی ہے، آجکل تراویح مولانا سلمان صاحب پڑھارہے ہیں، پانچوں نمازوں کے امام بھی وہی ہیں، تراویح میں تین پارے ہوتے ہیں، تراویح کے بعد متصلاً سورہ یٰسین کا ختم ہوتا ہے، تلاوت سورۂ یٰسین کے بعد حضرت مولانا عبید اللہ صاحب بلیاوی دعا کراتے ہیں، اس کے بعد فضائل رمضان پڑھی جاتی ہے، یہ مولوی شاہد صاحب سناتے ہیں، اس کے بعد حضرت شیخ شب میں واپس جانے والوں اور

دن میں آنے والوں سے مصافحہ کرتے ہیں، مصافحہ پر اجتماعی پروگرام ختم ہوجاتے ہیں، یہ وقت عموماً ساڑھے گیارہ کا ہوتا ہے اس کے بعد بلا استثناء تمام معتکفین وغیر معتکفین کی اپنے اپنے رفقاء ومحبین کے ساتھ تفکہات اور چائے کی مجلسیں جمتی ہیں، اس کے بعد کچھ حضرات سوجاتے ہیں، کچھ افراد تھوڑی دیر گپ شپ کے بعد لیٹتے ہیں، کچھ خوش نصیب تلاوت میں مصروف ہوجاتے اور قرآن پاک سنانے والے نوافل شروع کردیتے ہیں، سماعت قرآن میں عام حاضرین بہت ذوق وشوق سے حصہ لیتے ہیں، جگہ جگہ حفاظ قرآن پاک سناتے رہتے ہیں، ہر ایک کے ساتھ تین سے پندرہ بیس تک سامعین ہوتے ہیں، بعض عمدہ پڑھنے والوں کے پیچھے ساٹھ ستر تک بھی دیکھے گئے ہیں اسی مبارک مشغلہ میں سحر ہوجاتی ہے۔ یہی روزانہ کا معمول ہے۔ (۱)

## رمضان ۱۳۹۶ھ:

اس سال اندرون ملک ہنگامی حالات (Internal Emergency) کے نفاذ کی وجہ سے خوف وہراس کی فضا عام تھی اور نس بندی کی بلا ہر پیر وجوان کے تعاقب میں لگی ہوئی تھی، تاہم آنے والے آئے اور حضرت کے زیر سایہ رمضان کی رحمتوں اور برکتوں سے لطف اندوز ہوئے، اس رمضان کے معمولات حضرتؒ کے روز نامچہ سے نقل کیے جاتے ہیں، حضرت تحریر فرماتے ہیں:

## نظام الاوقات ومعمولات خود حضرت شیخ الحدیثؒ کے قلم سے:

”نظام الاوقات زکریا، بعد مغرب اوابین ایک پارہ، اس کے بعد مجلس میں بجائے زبانی کچھ کہنے کے ضعف دماغ کی وجہ سے صوفی اقبال کا رسالہ ”اکابر کا سلوک واحسان“ تا اذان عشاء، اذان پر بیعت، تراویح از ساڑھے نو بجے تا گیارہ بجے، اس کے

(۱) بحوالہ معمولاتِ رمضان شیخ الحدیثؒ

بعد بارہ بجے کواڑ بند، تراویح کے بعد فضائل رمضان ہوتی تھی، مگر امسال حکومت منجملہ مظالم کے یہ بھی تھا کہ ساڑھے گیارہ بجے کے بعد جس کو دیکھا اس کو پکڑ کر نس بندی کر دی، جس کا بہت زور ایک سال سے چل رہا ہے، مسلمان نہایت پریشان اپنے اعمال کی سزا بھگت رہے ہیں، اس لئے تراویح کے بعد اعلان کیا جاتا کہ مقامی حضرات فوراً چلے جائیں کہ یہ کتاب تمہاری سنی ہوئی ہے، خواہ مخواہ پولیس دق کرے گی، بارہ بجے تک فضائل رمضان، ایک تک عمومی خصوصی ملاقات ایک سے تین تک نوم۔

عمومی کھانے کے لئے ڈھائی بجے پر سب کو اٹھا دیا جاتا ہے، اور چار بجے تک سب فارغ ہوجاتے ہیں اور تلاوت وغیرہ میں لگ جاتے، چار بجے تک تہجد استنجاء وغیرہ، اس سال ضعف دماغ کی وجہ سے بجائے دو کے ایک ہی پارہ رہ گیا، جو بڑی مشکل سے پورا ہوتا ہے، چار بجے سحور، صبح صادق کے بعد اول وقت نماز، پھر آنے جانے والوں سے مصافحہ، اس کے بعد نو بجے تک نوم، اس کے بعد بجائے پارہ بالنظر کے استماع ایک پارہ، پھر چاشت تحیۃ الشکر والحاجہ وغیرہ تا گیارہ بجے سے دو بجے تک استراحت پھر وضو، سنتوں میں ایک پارہ، بعد ظہر ختم خواجگان، اس سال ضعف دماغ کی شدت کی وجہ سے حکیموں کا پارہ ملتوی کر دیا، کہ بعض دن دوران سر کی وجہ سے بالکل نہیں پڑھا گیا، البتہ مولوی احمد کو بعد ظہر سنانا شروع کیا کہ تھوڑا سا ہوجاتا، پھر روک دیا جاتا، ذکر بالجہر ساڑھے چار بجے، اذان عصر بعدہ نماز ساڑھے پانچ بجے بعدہ کتاب، ارشاد تا افطار، اس سال دوپہر کی تقریر مستقل دس بجے سے گیارہ بجے تک مولانا عبید اللہ''۔

گذشتہ سطور سے معلوم ہوگیا ہے کہ سخت حالات کی وجہ سے آنے والوں کی تعداد نسبتاً کم رہی، مگر معمولات اور نظام الاوقات میں کوئی تغیر نہیں ہوا۔ (۱)

(۱) بحوالہ معمولات رمضان شیخ الحدیثؒ

## معمولات رمضان ۱۳۹۷ھ:

یہ رمضان بھی سہارنپور میں گذرا، مہمانوں کی آمد ورفت گذشتہ سال کی نسبت زیادہ رہی، عام معمولات گذشتہ سال کی طرح تھے، مفصل نظام الاوقات حضرتؒ کے روز نامچہ سے نقل کیا جاتا ہے:

## روز نامچہ سے حضرتؒ کے منقول:

''بعد مغرب قرآن پاک تو اس سال نہ ہوسکا دورانِ سر کی وجہ سے معمولات قدیم سنن نطل العرش، تحیۃ الشکر، صلوٰۃ الحاجۃ اس کے بعد اوراد معمولہ، حزب البحر وغیرہ، نیز سور خمسہ از قل یا قل اعوذ از بداتیہ، بسم اللہ ۱۴۱ر، وبہا الاختتام اور اس کے بعد چائے اور کوئی چیز شروع میں تو علالت کی وجہ سے بالکل نہ کھائی گئی۔

''کھانے سے فراغ کے بعد ساڑھے آٹھ بجے سے مجلس عامہ تا نو بجے اسی میں بیعت، نو بجے کے بعد اذان، تراویح سلمان از ساڑھے نو بجے تا پونے گیارہ، اس کے بعد اکابر کا رمضان ساڑھے گیارہ بجے تک بندش دروازہ، ساڑھے بارہ بجے تا ڈھائی بجے مجمع کی زیادتی کی وجہ سے آٹھ گھنٹہ فتح الباب مقدم کیا گیا، نوم بعد صبح تا نو بجے، اس کے بعد ضحیٰ بسور، قرآن پاک بالنظر ایک پارہ دو مرتبہ یٰسین تین مرتبہ الشیخ وبالاصول، اصول الاربعہ وللمحسنین، اس کے بعد گیارہ بجے تا ایک بجے مختلف ملاقاتیں، ایک تا دو بجے استراحت، چونکہ اس سال پیر ہی کے دن (۲۹ر شعبان) سے بخار کی شدت ہوگئی تھی، اس لئے شروع میں تو چائے کے سوا (وہ بھی آدھی پیالی) اور دو انڈے کے سوا کچھ کھانے کی نوبت نہیں آئی، نہ شروع میں نہ آخر میں۔

ڈھائی بجے سے مہمانوں کا آنا شروع ہوتا ہے اور چار بجے تک سلسلہ چلتا ہے، کھانے سے اور چائے سے فراغ پر چار بج کر دس منٹ پر (سحری کی) بندش، دوپہر کو دس

بجے سے ساڑھے دس بجے تک تقریر مولانا عبید اللہ، مگر وہ بھی بیمار رہے، محمد نیابت کرتا ہے، بعد ظہر ختم خواجگان وذکر، بعد عصر اکابر کا سلوک پھر ارشاد، پھر اکمال، بعد تراویح اکابر کا رمضان پھر فضائل رمضان، تقریر محمد از دس بجے تا ساڑھے دس بجے مولوی عبید اللہ صاحب کا معمول تھا، لیکن امسال وہ بہت زیادہ بیمار رہے اور محمد کی تقریر کے بجائے پھر مولانا عبدالحلیم نے شروع کردی کہ اس نے جوش میں آکر مدرسوں اور خانقاہوں پر تبرا کردیا تھا اس لئے بند کردی۔

اس سال قرآن پاک نہ حفظ ہوسکا نہ سنانے کا بہت زیادہ دورانِ سر کا سلسلہ رہا، باالنظر دوقرآن ہوئے، بعد مغرب سے اذان عشاء وقتاً فوقتاً مجلس نہیں ہوئی، لیکن جب ہوئی تو پھر علماء کو مختلف طریقوں سے مدارس کے چندہ مال کے سلسلہ میں اور دوسرے مدارس کے گھٹانے بڑھانے کے سلسلہ میں بات چیت ہوئی۔

اس اقتباس سے حضرتؒ کے ان چند مخصوص معمولات کا بھی علم ہوتا ہے، جن کا گذشتہ صفحات اور آپ بیتی میں ذکر نہیں آیا ہے۔[1]



(۱) بحوالہ معمولاتِ رمضان شیخ الحدیثؒ

# معمولاتِ رمضان ونظام الاوقات

## رئیس التبلیغ حضرت جی مولانا یوسف صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### حضرت جیؒ کا اہتمامِ رمضان:

اکابر ومشائخ کے یہاں رمضان المبارک خاص ذوق وشوق اور حلاوت کا مہینہ ہے، اس ماہ میں ان کی طاعات وعبادات بالخصوص تلاوت قرآن پاک میں کمیت وکیفیت کے اعتبار سے نمایاں اضافہ ہوجاتا ہے، حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کے یہاں بھی رمضان المبارک اوراس کے آخری عشرہ کا اعتکاف کا بہت اہتمام ہوتا تھا، مولانا محمد یوسف صاحب بھی ان ہی خاصان خدا میں تھے جو اس ماہ سے پورا پورا لطف وسرور حاصل کرتے اور دعوتی مشاغل کے ساتھ قرآن پاک کی تلاوت، تسبیحات اور اوراد ووظائف کا کچھ زائد ہی اہتمام فرماتے نیز تصنیف وتالیف کا اوسط اس ماہ میں پورے سال کے مقابلہ میں بڑھ جایا کرتا تھا، آپ گاہ بگاہ اپنے روزہ وتراویح کے معمولات حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو بھی تحریر کرتے رہتے تھے۔

### حضرتؒ کے رمضان کی تفصیلات:

حضرت مولانا الیاس صاحب کے جانشین ہونے کی حیثیت سے آپ بائیس سال حیات رہے، اس بائیس سالہ دور کے رمضان المبارک کے تفصیلات قدرے وضاحت کے ساتھ یہاں پیش کی جاتی ہیں تاکہ دعوت وتبلیغ، تصنیف وتالیف اور خلوت واعتکاف کا ایک مجموعی نقشہ قارئین کے سامنے آجائے۔

## روزہ وتراویح کے معمولات:

دورامارت کے رمضان المبارک کی تفصیلات لکھنے سے قبل یہاں آپ کے دورشباب کا ایک مکتوب پیش کیا جاتا ہے، اس میں مولانا نے بڑی وضاحت کے ساتھ اپنے روزہ وتراویح وغیرہ کے معمولات حضرت شیخؒ کوتحریرفرمائے ہیں، ۲۲؍رمضان المبارک ۱۳۵۲ھ، ۹؍جنوری ۱۹۳۴ء میں لکھے جانے والے اس مکتوب کے موقع پر حضرت مولانا کی عمر صرف سترہ سال تھی۔

یا کتابی اذا وصلت الیہ　　فبحق اللّٰہ لہ قبل یدیہ

صف لہ ماتری من الوجہ عندی　　وبکائی وطول شوقی الیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حضرت شیخ الحدیث نوراللہ مرقدہ کے نام مکتوب

مخدومی ومکرمی جناب حضرت بھائی صاحب دام مجدکم العالی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

خداتعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ یہاں سب خیرت سے ہیں اورآپ کی مع سب اعزہ خیرت مطلوب، عبدالحمید کے ہاتھ ایک عطر کی شیشی اورایک ٹوکری ارسال کررہاہوں، شرفِ قبول سے ممنون ومشکورفرمادیں، نیزگھرمیں سے کچھ چیزیں ایک ٹوکری میں بندھی ہوئی ارسال ہیں، حضرت والا کا اب کے کوئی والا نامہ صادرنہیں ہوا، جس سے تشویش ہے، اگرچہ اس میں اپنی نااہلیت اورتساہل کو دخل ہے، بندہ کے لئے اوقات خاصہ میں دعا فرمادیں کہ حق تعالیٰ نیک کاموں کی مع اخلاص کے توفیق عطافرماکراپنے رضا سے مالامال فرمادیں۔

## عشاء کے بعد معمولات:

آج تک تو اپنا دستور العمل یہ رہا کہ عشاء کے بعد چائے اور اس کے بعد ایک منزل پڑھنی پھر کل والے سپارہ کو ایک دفعہ پڑھنا اس کے بعد ڈیڑھ بجے تک لکھنا۔

## ایک گھنٹہ نماز میں قرآن کی تلاوت:

دو سے تین تک اس سپارہ کو تہجد میں پڑھ کر استغفار و درود کی تسبیح پڑھنا، ساڑھے تین بجے سے پونے پانچ بجے تک ڈیڑھ سپارہ کو تین دفعہ پڑھنا پونے پانچ بجے سے سوا پانچ بجے تک سحری۔

## بعد فجر کے معمولات:

پھر نماز، بعد نماز تا طلوع شمس جو کچھ کام باقی ہو اس کو پورا کر کے سوم کلمہ کی تسبیح پڑھنا اور بعد طلوعِ فجر اشراق کی نماز پڑھ کر سو رہنا، ظہر کے بعد ایک دفعہ سپارہ کو کہہ کر سنانا۔

## نماز مغرب کے بعد کے معمولات:

نماز مغرب سے قبل چائے و کھانے سے فارغ ہو کر نماز کے بعد اس ڈیڑھ سپارہ کو صلوٰۃ الاوابین میں پڑھنا پھر تراویح، رات قرآن شریف ختم ہو گیا، آج دوسرا قرآن شروع کرنے کا ارادہ ہے حق تعالیٰ کامیاب فرما دیں، بھائی ظہیر آج کل دہلی آئے ہوئے ہیں اور اس وقت وہ اور حافظ صاحب وغیرہ یہیں موجود ہیں، اب کے رمضان میں بھائی ظہیر بیعت ہوئے ہیں، دعا فرما دیں کہ اللہ تعالیٰ بہتر فرماویں۔

خویدکم الفقیر

محمد یوسف غفرلہ

۲۲/رمضان ۱۳۵۲ھ (سات بجے)

## رمضان سے متعلق ایک تاریخی مکتوب:

رمضان المبارک ۱۳۶۳ھ حضرت مولانا الیاس صاحب کی وفات کو ابھی ایک ماہ سے کچھ زائد عرصہ گزرا تھا کہ ماہ رمضان المبارک شروع ہو گئے، مخلصین ومحبین کے دلوں میں گذشتہ رمضان کی یاد تازہ تھی اور ان پر اس کا گہرا اثر تھا، اس لئے اس رمضان کا پورا پورا اہتمام کیا گیا، جماعتوں کی نقل وحرکت اور مرکز میں ان کی زائد سے زائد آمد کو بڑھانے کے لئے مراکز تبلیغ کو متوجہ کیا گیا، اس موقع پر خود مولانا محمد یوسف صاحب نے ایک زوردار دعوتی خط رفقائے جماعت کو ارسال فرمایا جس میں رمضان کی اہمیت اور اس ماہ کو ہدایت سے خصوصی مناسبت تحریر فرماتے ہوئے قربانی کی مقدار بڑھانے کی ترغیب دی، مولانا کا وہ مکتوب کا یہاں پیش کیا جاتا ہے۔

۲۸/ شعبان ۱۳۶۳ھ
مدرسہ کاشف العلوم نظام الدین

# تبلیغ کا مقصد

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

تبلیغ کا مقصد کسی خاص چیز کی اشاعت نہیں، بلکہ اس کے ذریعہ ہمیں اس چیز کو زندہ کرنا ہے جس کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہم مسلمانوں کی فلاح کے لئے لے کر آئے اور تدریجی طور پر ہم مسلمانوں کی استعداد کے مطابق عمل پر ڈالتے رہے، اس سب کی بنیاد اللہ کی رضا کے لئے گھر بار کو چھوڑنے کی عادت کو عمومیت دینا ہے جتنی یہ چیز عام ہو جائے گی، حق تعالیٰ کی رحمت کی بارشیں عام طور پر نازل ہونی شروع ہو جائیں گی۔

## مقصدِ تبلیغ اعمال کو جلا دیتا ہے:

ان رحمتوں اور نعمتوں کا انداز قائم کرنا جو اس سنت کے زندہ ہونے پر حق تعالیٰ کی طرف سے ہوتی ہیں ایسے لوگوں کے لئے بہت مشکل ہے جن کے لئے ہر دنیاوی ادنیٰ سے ادنیٰ چیز کے لئے سفر سہل اور اس اعلیٰ ترین مبارک سنت کے احیاء کے لئے سفر کرنا مشکل ہو گیا ہے، مشکل اس لئے ہے کہ ہم نے ابھی تک ان تبلیغی اسفار کی اہمیت کو محسوس نہیں کیا، ہم اس کو تصحیح کلمہ یا تصحیح نماز کی تحریک سمجھتے ہیں، لہٰذا زیادہ اہمیت نہیں دیتے، حالانکہ اس کا مقصد ان سب کو جلا دینا ہے اور منور کرنا ہے جن کے ذریعہ ہمارے اعمالِ دنیاوی دینی بن جاویں۔

## مقصد تبلیغ کے اتمام کیلئے رمضان کا مہینہ موزوں ہے:

اور دینی اعمال سطحیت کے بجائے حقیقت اختیار کر لیں ایک اور اس کے ذریعہ جو اسلام کا مقصد ہے بندہ کا اللہ تعالیٰ کے ساتھ رابطہ و تعلق کا، قوی اور مضبوط ہونا، یہ کیفیت پیدا ہو کہ استقامت کی صورت اختیار کر لیں، چونکہ یہ مقصد ایک نورانی و روحانی مقصد ہے، لہٰذا اس کے لئے سب سے زیادہ موزوں رمضان کا مہینہ ہے۔

## یہ رمضان دہریت کی ہواؤں کو مذہب کی ہواؤں سے بدل دیگا:

اس کا موضوع نورانیت کو پیدا کرنا اور اس میں ترقی دینا ہے، لہٰذا جتنا زیادہ اس ماہ مبارک میں اس مبارک کام کو زندہ کیا جائے اور اس کی کوشش کی جائے کہ اس مبارک سنت کے احیاء کے لئے جائے اور اس کی کوشش کی جائے کہ اس مبارک سنت کے احیاء کے لئے عام حرکت ہو جائے، تو حق تعالیٰ کی مسلمانوں پر وہ عمومی رحمتیں اور نعمتیں نازل ہونی شروع ہو جائیں گی، جو عموم کے بگڑنے کی وجہ سے بند ہیں، اس مبارک کام کو اس مبارک ماہ میں رواج دینے سے اور مہینے کی بہ نسبت ستر گنی زائد استقامت و نوارنیت پیدا ہوگی اور اگر اہل دل، اہل درد، حق تعالیٰ کے نام و کام کو بلند دیکھنے والے حضرات اپنی جدوجہد کے ذریعہ

بارہ ہزار آدمیوں کو اس کام کے لئے حرکت دے دیں تو پھر یہ کام مستحکم اور مضبوط ہو جائے گا اور یہ رمضان دہریت کی ہوواؤں کو مذہب کی ہواؤں سے بدل دے گا، اور مذہب سے اعراض والی کیفیت استقبال سے بدل جائے گی۔

## رمضان کا کام بقیہ گیارہ مہینوں کے کام سے زائد ہے:

بہرحال رمضان کا کام بقیہ گیارہ مہینوں کے کام سے زائد ہے، اور رمضان ہر چیز کو موجودہ سطح سے ترقی دینے کے لئے آتا ہے، جس چیز میں ترقی دینا چاہو اس کو اس میں زیادہ کرو، اور اپنی خصوصی ترقی چاہو جو عموم کے تابع اور اس سے مربی ہوگی تو کونے سنبھالو، اور اگر عمومی مذہبی انقلاب چاہتے ہو تو رمضان میں اس مبارک عمل کے لئے فارغ ہو کر نکلو۔

## امت میں انقلاب چاہتے ہو تو رمضان میں اس مبارک عمل کیلئے نکلو:

اس سے عموم درست ہوگا اور خصوصی کاموں میں نورانیت و استقامت پیدا ہوگی، بہرحال کام وہی ہے جو صحابہ کرامؓ کا تھا، وہی اجر و ثواب ہے، اس کے لئے ان کی سی صورت درکار ہے، صحابہ کرام اس چیز کے لئے رمضان کی تنہائی کو قربان کرتے تھے، ضرورت سمجھتے تھے تو روزہ کھولتے تھے، مگر سفر میں کمی نہیں آنے دیتے تھے، اس چیز کی آج بھی اسلام کو ضرورت ہے، ہمت کیجئے اور باہر نکل کھڑے ہو جایئے۔

بندہ

محمد یوسف غفرلہ

## تمام اکابر ومشائخ کے نام مکتوب:

اسی مبارک ماہ کی نو تاریخ میں مولانا محمد یوسف صاحب نے تمام اکابر ومشائخ کو ایک خط تحریر فرمایا جس میں ان سے اس دعوتی کام کے لئے دعا وتوجہ کی درخواست فرمائی، ذیل میں وہ خط پیش کیا جاتا ہے۔

''گذارش خادمانہ آں کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ باوجودیکہ سراپا خلوص اور مجسم دعا تھے اور ہر وقت اس مبارک کام اور تبلیغ کے لئے جلوت وخلوت میں دعا فرماتے رہتے تھے، ساری ساری رات اس کام کے کامیاب ہونے اور اصولوں کی پابندی ونیت رضاء الٰہی کے ساتھ دنیا میں رائج ہونے اور اسلام کے سرسبز ہونے اور اوامر خداوندی کے دنیا میں ازسرنو چمک جانے کے لئے تڑپتے تھے اور گڑگڑاتے تھے، مگر اس کے باوجود اس کو ناکافی سمجھ کر اہل حق کی خدمت میں اس کام کی کامیابی کے لئے تمام اوقات میں عموماً اور رمضان میں خصوصاً (دعا کی) استدعاء فرمایا کرتے تھے اور بارہا فرمایا کرتے تھے کہ نظام عالم اہل حق کی توجہات باطنیہ اور دعاؤں کے ساتھ ہے، لہٰذا اب ایسے وقت میں جب کہ ہم خدام ان بے نہایت توجہات اور دعاؤں سے بظاہر محروم ہوگئے ہیں، اس وقت آپ کی دعاؤں اور توجہ کی بے حد ضرورت ہے، اب تک بھی یہ کام آپ کی دعاؤں اور توجہات سے چلا اور آئندہ بھی انشاء اللہ آپ کی توجہات اور دعاؤں سے چلتا رہے گا۔

خوید کم-محمد یوسف غفرلہ

۹/رمضان المبارک ۱۳۶۳ھ

## آخری رمضان المبارک کے معمولات:

رمضان المبارک کے معمولات گذشتہ صفحات میں حضرت مولانا یوسف صاحبؒ کے معمولاتِ رمضان لکھے جاچکے ہیں، یہ معمولات آپ کی جوانی اورعہدامارت کے تھےاب آپ کی حیات کے آخری رمضان مبارک کے معمولات تفصیل کے ساتھ لکھے جاتے ہیں۔

## آخری عشرہ میں اعتکاف کرنے والوں کا ہجوم:

ماہ رمضان المبارک ۱۳۸۴ھ میں ملک اور بیرون ملک سے آنے والی جماعتوں اورآخری عشرہ میں اعتکاف کرنے والوں کا ہجوم گذشتہ سالوں کے مقابلہ میں کہیں زائد تھا واردین کوشب میں مسجد میں قیام کی جگہ نہیں ملتی تھی ،جس کی وجہ سے قرب وجوار کی مساجد میں شب گذاری کے لئے جانا پڑتا تھا۔

## نمازفجر کے بعدطویل بیان فرماتے تھے:

نمازفجر اذان ہونے کے بعد ادا کرلی جاتی اور پھر مولانا محمد یوسف صاحب کا ڈھائی تین گھنٹے طویل بیان ہوتا اوراس پورے عرصہ میں تقریر کی روانی اوردردوسوز میں کوئی کمی نہ ہوتی تھی۔

## بیان کے بعد کے معمولات:

بیان سے فراغت پر تشکیل ہوتی اس میں بھی کافی وقت صرف ہوتا ، اس مرتبہ رمضان مبارک کے شروع ہی سے مولانا نے تین چلوں کا مطالبہ شروع کردیا تھا،تشکیل سے فراغت کے بعد مولانا اپنے حجرے میں نوافل پڑھ کر کچھ دیر قرآن پاک دیکھ کر تلاوت فرماتے ،تقریباً گیارہ بجے پھر مسجد میں تشریف لاکر دعا فرماتے اور جماعتوں کو رخصت

کرتے ،اسی طرح جو جماعتیں اپنا وقت گذار کر واپس مرکز میں آئی ہوئی ہوتیں ان سے بھی مصافحہ وملاقات فرماتے ،اس کے بعد حسب گنجائش وقت آرام فرماتے اذان ظہر پر بیدار ہوکر نماز کی تیاری ہوتی۔

## پانچوں نمازوں کی امامت خود فرماتے:

رمضان المبارک میں چونکہ سفر نہ کرنے کا معمول تھا اس لئے پانچوں نمازوں کی امامت خود فرماتے ،نماز ظہر سے فارغ ہوکر حافظ محمد شفیع صاحب کو تراویح میں پڑھا جانے والا سپارہ سناتے ، بعد اذان خصوصی خطوط کے جوابات لکھواتے ، یہ سلسلہ عصر کی اذان پر ختم ہوتا۔

## عصر کے بعد کے معمولات:

نماز عصر کے بعد کچھ دیر کے لئے گھر میں تشریف لاتے ، والدہ محترمہ، اہلیہ محترمہ اور خاندان کی دیگر مستورات سے ملاقات مزاج پرسی اور خانگی امور پر بات چیت فرماتے ، غروب آفتاب سے دس منٹ قبل قبلہ رو ہوکر متوجہ الی اللہ ہوجاتے ، روزہ افطار کرنے کا معمول حجرہ میں تھا جس میں ۱۵-۲۰ر کی تعداد میں مخصوص احباب اور خدام کی شرکت ہوتی ، نماز مغرب سے قبل ہی افطاری کھانا اور چائے سے فراغت ہوجاتی۔

## ایک گھنٹہ تک اوابین میں مصروف رہتے:

نماز مغرب کے بعد صلوٰۃ اوابین پڑھتے ،جس میں کم وبیش ایک گھنٹہ صرف ہوتا، اوابین سے فارغ ہوکر کچھ دیر آرام فرماتے اتنے میں عشاء کی اذان ہوجاتی تو نماز اور تراویح کے لئے اٹھ کھڑے ہوتے۔

## حضرتؒ تراویح نہایت اطمینان سے پڑھنے کے عادی تھے:

مولانا محمد یوسف صاحبؒ اطمینان اور ترتیل کے ساتھ قرآن پاک پڑھنے کے عادی تھے جس کی بنا پر دو گھنٹے میں تراویح پوری ہوتی تھی ، وتر سے فارغ ہوکر کچھ دیر کے لئے حجرے میں تشریف فرما ہوتے ،مولانا معین الدین بلندشہری اس وقت کوئی مقوی خمیرہ یا دوا کھلاتے۔

## بعد تراویح حیاۃ الصحابہ پڑھ کر اس کا ترجمہ وتشریح فرماتے:

اس کے بعد پھر مسجد میں آکر کتاب حیات الصحابہ اور اس کا ترجمہ سنا کر اس کی توضیح وتشریح فرماتے ، کتاب سے فارغ ہوتے ہوتے تقریباً آدھی رات گذر جاتی ،بمشکل ڈیڑھ دو گھنٹے آرام کے بعد نماز تہجد میں مصروف ہوجاتے اور اس سے فارغ ہوکر سحری تناول فرماتے۔(۱)



ماخوذ از سوانح حضرت جی ثالثؒ

# معمولات رمضان ونظام الاوقات

## حضرت جی ثالث مولانا انعام الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ

ماہ مبارک میں حضرت مولانا کے چوبیس گھنٹے کے معمولات ومشاغل یہ ہوتے تھے۔

## نماز فجر کے بعد کے معمولات:

نماز فجر کے بعد ضروریات سے فارغ ہوکر اوپر زنان خانہ کے کمرہ میں تقریباً بارہ بجے تک آرام فرماتے، پھر نیچے تشریف لاکر وضو کرتے اور واپسی والوں سے گفتگو وملاقات فرما کر ڈاک ملاحظہ کرتے، اس کے بعد مسجد میں آتے اور روانگی والوں کو پند ونصائح فرما کر دعا ومصافحہ کرتے پھر مسجد والے حجرہ میں تشریف فرما ہوتے، وہاں بیعت ہوتی، اسی دوران مرکز کے روزمرہ کے مشورہ کے لئے احباب جمع ہوجاتے اور وہاں چوبیس گھنٹہ کی ترتیب بن کر مشورہ ختم ہوجاتا، ذکر بارہ تسبیح سیکھنے والے اور اپنی ضروریات اور حوائج کے لئے دعا کی درخواست کرنے والے بھی اسی وقت آتے تھے ان تمام امور سے فارغ ہوکر اگر کچھ وقت بچ جاتا تو تراویح میں سنانے والے سپارہ کی تلاوت کرتے اور اگر تعب محسوس ہوتا تو آرام فرماتے، اذان ظہر تک یہ سلسلہ جاری رہتا۔

## ماہ مبارک میں تراویح والا پارہ سنانے کا معمول:

پھر ظہر کی سنتیں پڑھ کر نماز ظہر ادا کرتے اور تراویح والا سپارہ مختلف حفاظ مولانا معین الدین صاحبؒ، مولانا محمد یعقوب صاحب، حافظ نور الدین صاحب، مولانا محمد زبیر الحسن صاحب، مولانا محمد سلیمان صاحب جھانجی وغیرہ کو سناتے۔

## گھڑی کا وقت صحیح کا رکھنے کا اہتمام تھا:

ماہ مبارک میں گھڑی کا وقت بالکل صحیح رکھنے کا بڑا اہتمام تھا، اس کے لئے مولانا معین الدین صاحب متعین تھے وہ پہلے صحیح وقت معلوم کرکے اپنی گھڑی درست کر لیتے، اس کے بعد حضرت جی کو بتلاتے، حضرت کے سامنے اس وقت تین ٹائم پیس رکھے رہتے اور حضرت اپنے ہاتھ سے تینوں گھڑیوں کا وقت خود درست فرماتے، اس کام سے فارغ ہوکر کبھی آرام فرمالیتے یا ڈاک کا کچھ حصہ باقی رہ گیا ہوتا تو اس کو ملاحظہ فرماتے۔

## نماز عصر کے بعد گھر تشریف لے جاتے:

نماز عصر کے بعد کچھ دیر گھر میں مستورات کے پاس تشریف لاتے اور گھر سے متعلقہ امور ان سے دریافت فرماتے، مثلاً کس کس نے آج کتنا قرآن پاک پڑھا، شب میں نوافل میں کتنے سی پارے ہوگئے، افطار میں مہمان مستورات کا کیا اوسط رہا، گھر میں اگر مستورات کی کوئی جماعت آئی ہوتی تو اس کی نوعیت اور حیثیت سے اہل خانہ کو مطلع کرکے ان کی خاطر داری اور مناسب دیکھ بھال کی تاکید فرماتے، ماہ مبارک سے دو، تین یوم قبل گھر کی مستورات سے پورے ماہ کے لئے سامان خورد ونوش کا تفصیلی پرچہ لکھوا لیتے اور پھر یہ سب سامان گھر میں آجاتا۔

## روزمرہ کے متعلق دریافت فرماتے:

روزمرہ کے سامان خورد ونوش کے متعلق بھی وقفہ وقفہ سے دریافت فرماتے اور جس چیز کی اہل خانہ ضرورت بتلاتے اس کے متعلق باہر تشریف لاکر ہدایت دیتے۔

## کھجور اور زمزم سے روزہ افطار کرنے کا معمول:

افطار سے تھوڑی دیر قبل زنان خانہ کے باہر تشریف لاکر قبلہ رخ متوجہ الی اللہ ہوکر دعا میں مشغول ہوجاتے، مولانا معین الدین صاحب مولانا محمد بن سلیمان پہلے سے کھجور

زمزم میں بھگو کر تیار رکھتے تھے، افطار کا بالکل صحیح وقت ہوجانے پر روزہ کھولتے اور اسی وقت گھر کی جملہ مستورات کو اطلاع کردی جاتی کہ وہ بھی افطار کرلیں۔

## اہل تعلق احباب کے ساتھ روزہ افطار کرتے:

نیچے حجرہ میں ہمیشہ روزہ کھولنے کا معمول رہا، پچیس تیس خواص نیز دہلی کے اہل تعلق احباب بھی ساتھ میں روزہ افطار کرتے، افطار کے ساتھ کھانا کھا کر فوراً چائے پینے کا ہمیشہ معمول رہا، اس دسترخوان کا نظم مولانا محمد اظہار الحسن صاحب زادمجدہ فرماتے تھے، شرکائے دسترخوان کو چائے پلانے کی ذمہ داری ابتدا میں مولانا محمد ہارون صاحب مرحوم کی تھی، ان کی وفات کے بعد یہ خدمت مولانا محمد زبیر الحسن صاحب کے سپرد ہوگئی تھی، آخری سالوں میں مولوی محمد سعد سلمہ بھی اس ذمہ داری کی ادائیگی میں شریک ہوگئے تھے۔

## اوابین کا اہتمام اور تراویح و وتر کی امامت فرماتے:

کھانے پینے سے فارغ پر نماز مغرب کی ادائیگی ہوتی اور اس کے بعد حضرت مولانا اوابین ادا فرماتے جس میں اچھا خاصا وقت صرف ہوتا، اس کے بعد تھوڑا سا وقت حجرہ میں گذرتا اور پھر اذان عشاء ہوجاتی تو نماز کی تیاری فرماتے، پھر مسجد میں تشریف لاکر فرض اور تراویح و وتر کی امامت خود فرماتے۔

## قرآن صاف اور جہر کے ساتھ پڑھتے تھے:

عادت مبارکہ مناسب جہر کے ساتھ ٹھہر ٹھہر کر صاف صاف پڑھنے کی تھی کہ ایک ایک حرف واضح طور پر سمجھ میں آتا تھا، تراویح سے فراغت پر کتاب حیات الصحابہ پڑھتے اس کے بعد مختصر سی دعا کے بعد آرام فرماتے، سحری سے دو گھنٹہ قبل بیدار ہوکر تہجد میں مشغول ہوجاتے۔

## صرف تہجد میں تین یوم میں ایک قرآن ختم فرما لیتے:

جس زمانہ کے یہ معمولات لکھے جا رہے ہیں اس زمانہ میں صرف تہجد میں تین یوم میں ایک کلام مجید ختم فرما لیا کرتے تھے۔

## ایک قرآن یومیہ پڑھنے کا معمول سالہا سال رہا:

تراویح میں کلام پاک سنانے کا معمول برسہا برس رہا، لیکن جب عمر ستر سال سے تجاوز کر گئی اور ضعف بڑھ گیا تو پھر سنانا ترک کر دیا تھا، لیکن مختلف اوقات میں تلاوت کا معمول زیادہ ہو گیا تھا، نیز صحت وقوت کے زمانہ میں سالہا سال تک ایک کلام پاک یومیہ ختم کرنے کا معمول رہا، ایک مرتبہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے اپنے مخصوصین سے اس خواہش کا اظہار کیا کہ وہ اکسٹھ کلام پاک ماہ مبارک میں ختم کریں، چنانچہ حضرت مولانا کے ذریعہ حضرت شیخ کی یہ خواہش پوری ہوئی، ایک مجلس میں حضرت شیخ نے اس کا ذکر ان الفاظ سے فرمایا۔

> ''ایک رمضان میں میں نے اپنے بعض دوستوں کو اکسٹھ قرآن ختم کرنے کے لئے لکھا، میرے دوستوں نے کوشش کی، مولوی انعام نے اکسٹھ قرآن پاک پڑھے، ایک نے چھپن اور بعض لوگوں نے ساٹھ ساٹھ ختم کئے''۔ (صحبتے با اولیاء، یعنی مجموعہ ملفوظات حضرت شیخؒ)

## آخری عشرہ کے اعتکاف کا اہتمام فرماتے:

آخری عشرہ کا اعتکاف بھی سالہا سال تک بہت اہتمام سے فرماتے رہے، مسجد کی صف اول میں داہنی جانب آپ کا معتکف ہوتا، اس سے متصل مولانا محمد عمر صاحب پالن پوری اور پھر ترتیب وار مرکز کے دیگر خواص کی جگہیں ہوتی تھیں۔

## آخری زمانہ کے معمولات:

یہ تمام معمولات اس زمانہ کے ہیں جو نسبتاً صحت کا زمانہ تھا، آخر زمانہ میں جب ضعف زیادہ ہوا اور قیام بھی مستقل طور پر بالائی کمرہ میں ہو گیا تو پھر یہ معمول بن گیا تھا کہ گیارہ بجے اوپر سے تشریف لا کر روانگی و رخصت ملاقات و مصافحہ فرما کر، نیچے حجرہ میں مغرب تک قیام فرماتے اور بعد نماز مغرب اوپر واپسی ہو جاتی اور وہیں تراویح ادا کرتے جو اول وقت پڑھی جاتی تھی، اس تراویح میں شرکاء کی تعداد دس پندرہ سے زیادہ نہ ہوتی تھی، مولانا محمد یعقوب صاحب ڈاکٹر محسن ولی صاحب، مولانا محمد سلیمان، مولانا احمد مڑھی اور چند دیگر خدام بھی تراویح یہیں پڑھتے تھے، ڈاکٹر محسن صاحب اس موقع پر اہتمام سے آ کر دن بھر کی طبی اور ڈاکٹری رپورٹ دیکھ کر مولوی محمد بن سلیمان صاحب یا خود حضرت مولانا سے احوال دریافت کرتے تھے کسی مناسب دوا کا تغیر و تبدل کرنا ہوتا تو وہ بھی کر دیتے، کسی روز اگر سرکاری مصروفیت کی وجہ سے ڈاکٹر صاحب موصوف کو آنے میں کچھ تاخیر ہو جاتی تو حضرت یہ کہہ کر ان کا انتظار فرماتے کہ بھائی محسن ہمارے یہاں نماز پڑھنے کا اہتمام کرتے ہیں، لہٰذا کچھ دیر انتظار کر لو، چنانچہ ان کا انتظار ہوتا تھا۔

## مائک کھلوا کر مسجد میں ہونے والی تراویح سنتے:

چونکہ تراویح کے لئے اول وقت کھڑے ہوتے تھے اس لئے عام طور سے مسجد کی تراویح شروع ہونے تک فراغت بھی ہو جاتی تھی اور پھر آپ اہتمام سے مسجد کا مائک کھلوا کر وہاں ہونے والی تراویح (جو مولانا زبیر صاحب پڑھاتے تھے) کچھ دیر سنتے، مولانا محمد بن سلیمان کے ذمہ اس وقت مختصر مختصر طور پر ملکی و غیر ملکی خبروں کا سنانا بھی تھا۔

## سحری سے ایک گھنٹہ قبل تہجد کا اہتمام فرماتے:

ان تمام امور سے فراغت پر گیارہ بجے کے قریب آرام فرماتے، پھر سحری کے

متعینہ وقت سے ایک گھنٹہ قبل بیدار ہوکر نماز تہجد میں مصروف ہو جاتے، آخر زمانہ میں تین سی پارے پڑھنے کا معمول رہ گیا تھا، فرماتے تھے کہ زیادہ پڑھا نہیں جاتا، دماغ تھک جاتا ہے، تہجد سے فراغ پر سحری نوش فرماتے، مولانا زبیر صاحب، عزیزان حافظ محمد زہیر، حافظ محمد صالح سلمہا اور چند خدام شریک ہوتے، سحری سے اتنی دیر قبل فارغ ہو جاتے کہ بآسانی پان کھا کر کلی وغیرہ کرسکیں، اذان فجر کے فوراً بعد نماز ادا کر کے آرام فرماتے اور دس بجے کے قریب بیدار ہوتے، ایک عجیب وغریب معمول تمام ماہ مبارک میں یہ رہتا کہ افطار کے بعد یا کھانا کھانے کے بعد پانی بالکل نہیں پیتے تھے، خواہ کیسی گرمی کا روزہ ہو بلکہ پانی ہمیشہ تراویح سے فارغ ہوکر پیتے تھے۔

## رمضان میں حضرت شیخ حضرت رائپوری کی خدمت میں تشریف لیجاتے:

ماہ رمضان المبارک میں دعوتی وتبلیغی سفر بند رہتے اور پورے ماہ مرکز میں قیام رہتا، البتہ حضرت شیخ اور حضرت رائے پوری نور اللہ مرقدہما کی حیات تک ایک سفر سہارنپور اور رائے پور کا ضرور ہوتا رہا۔

## عید الفطر پورا پورا اہتمام فرماتے:

عید الفطر کا زمانہ جب قریب آتا تو اس کی مناسبت سے پورا پورا اہتمام فرماتے، حتی کہ بچوں کے کپڑوں اور جوتوں کے متعلق بھی گھر کی مستورات سے دریافت فرماتے کہ آ گئے یا نہیں۔

## عید الفطر کے چاند کا پورا اہتمام فرماتے:

رمضان المبارک کے چاند کی طرح عید الفطر کے چاند کا بھی پورا پورا اہتمام فرماتے، مولانا محمد الیاس صاحب بارہ بنکویؒ، وغیرہ کو مسجد کے بالائی حصہ پر جا کر چاند دیکھنے کی تاکید فرماتے رویت ہلال کمیٹی جامع مسجد دہلی اور جمعیۃ علماء ہند کے دفتر سے بھی

معلومات کے لئے مستقل طور پر آدمی بھیجتے اور پورا وثوق واعتماد حاصل ہونے کے بعد خدام کو نقارہ بجانے کی اجازت دیتے۔

## تمام مہمانوں کو دودھ میں پکی ہوئی سویاں کھلائی جاتیں:

عیدالفطر کی صبح ہی سے اس کا اہتمام شروع ہو جاتا، تمام مہمانوں کو دودھ میں پکی ہوئی سویاں کھلائی جاتیں، حضرت مولانا غسل وغیرہ سے فارغ ہو کر نئے کپڑے زیب تن فرما کر اس پر موسم کے مطابق مشلح اور عمامہ باندھ کر مسجد میں تشریف لاتے، نماز عیدالفطر سے فارغ ہو کر منبر پر تشریف فرما ہوتے اور عیدالفطر کی مناسبت سے تقریر فرما کر جماعتیں رخصت کرتے، یہاں یکم شوال ۱۳۸۶ھ (۱۳؍جنوری ۱۹۶۷ء) کی ایک تقریر نمونہ کے طور پر پیش کی جاتی ہے، یہ تقریر آپ کی امارت کے بالکل ابتدائی دور کی ہے۔

## عیدالفطر میں کیا گیا ایک اہم خطاب:

خطبۂ مسنونہ کے بعد فرمایا: ''دین کی ہر چیز کے دو رُخ ہیں، اگر اللہ کے کہنے کے مطابق زندگی ہوگی تو یہ خدائے پاک کے یہاں سے بہت کچھ دلوانے والی ہے ورنہ پکڑوانے والی ہے۔

## عیدالابرار وعیدالفجار:

یہی حال عید کا ہے، عیدالابرار وعیدالفجار، رمضان اور عید دو نمونے ہیں، رمضان کی طرح اگر پوری زندگی گذاریں گے تو موت پر ہمیشہ کی عید ملے گی، پائیدار اور دوامی ملے گی۔

## جذبات وخواہشات کو دبانے کی ضرورت ہے:

زندگی میں خواہشات کو دبا کر احکامات پر عمل کیا تو مت پر واطربا کہا گیا، اگر غفلت میں زندگی گذاری تو پھر پکڑ ہوگی، جذبات کو قابو میں لانے اور خواہشات کے دبانے

کی اللہ جل شانہ نے یہ صورت پیدا فرمائی کہ اپنے مشاغل میں سے وقت فارغ کریں تو زندگی کا دھارا صحیح رُخ پر خدائے پاک ڈال دیں گے۔

## آج تم بھی عید کے دن فیصلہ:

آج تم بھی عید کے دن فیصلہ کرو کہ زندگی کو نفس کے تابع کرنے کے بجائے خدا کے احکامات کے تابع کر کے اس کے راستہ میں نکلیں گے، لیکن میرے بھائیو! اس میں پہلا قدم اپنی خواہشات سے اپنے آپ کو فارغ کرنا ہے، اللہ نے چلے میں جو خاصیت رکھی ہے، وہ ۳۹/دن میں نہیں ہے، چنانچہ چالیس دن تک تکبیر اولیٰ کے ساتھ نماز پڑھنے پر بہت کچھ مرحمت فرمانے کا وعدہ ہے''۔

## عادت مبارکہ یہ تھی کہ اپنے ہاتھ سے عیدی تقسیم فرماتے:

عادت مبارکہ یہ تھی کہ عید الفطر کے مختصر بیان کے بعد جماعتوں سے رخصتی، مصافحہ کے بعد گھر میں مستورات میں تشریف لاتے، اولاً کھانا کھاتے جس میں افراد خاندان اور بچے بھی شریک ہوتے، پھر سب کو اپنے ہاتھ سے عیدی تقسیم فرماتے، قرب وجوار کی مستورات اور ان کے بچوں کو اسی طرح، گھر میں پڑھنے والی بچیوں کو بھی ان کی عیدی دی جاتی تھی، مولانا اظہار الحسن صاحب بھی ہمیشہ اس مجلس میں تشریف لاکر حضرت مولانا سے اپنی عیدی وصول فرماتے تھے۔

اب یہاں وہ معمولات لکھے جاتے ہیں جو آپ کے دور امارت سے قبل کے ہیں، راقم سطور (مولانا شاہد صاحب مدظلہ العالی) مولانا مفتی عبدالشکور صاحب (میوات) کا ممنون ومشکور ہے، کہ انھوں نے اس سلسلہ کی واضح تفصیلات قلم بند کر کے ارسال فرمائیں، یہاں یہ تفصیلات انہی کے الفاظ میں پیش کی جاتی ہیں، لکھتے ہیں کہ:

## بعد فجر آرام فرماتے:

''حضرت اقدس سیدی ومرشدی مولانا محمد انعام الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا معمول رمضان المبارک حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے زمانہ میں یہ تھا کہ بعد نماز فجر آرام فرماتے اور ساڑھے آٹھ یا نو بجے تک بیدار ہوکر مرکز سے مقبرہ ومسجد عیسیٰ خاں تک بلاناغہ سیر وتفریح کے لئے تشریف لے جاتے تھے۔

## چہل قدمی فرماتے ہوئے دس پارے تلاوت فرمالیتے:

اور حجرہ سے حفظ تلاوت فرماتے ہوئے مقبرہ کے ہرے بھرے میدان میں چہل قدمی فرماتے، وہاں سے واپس ہوتے ہوتے دس پارے تلاوت فرمالیتے تھے، یہ تلاوت حضرت کی بہت دھیمی آواز سے ہوتی تھی۔

## حجرہ میں تشریف لاکر سوا پارہ دیکھ کر تلاوت فرماتے:

حجرہ میں تشریف لاکر وضو فرماتے اور حضرت شیخ الہندؒ والے قرآن پاک سے اپنا تراویح میں پڑھا جانے والا سوا پارہ دیکھ کر بار بار تلاوت فرماتے۔

ظہر سے قبل حضرت ڈاک دیکھتے، پھر نماز ظہر ادا فرماتے، اور پھر تلاوت شروع فرمادیتے، عصر سے آدھا گھنٹہ پہلے مولانا کی ہدایات پر حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے خادم خاص مولانا معین الدین صاحب ریلوے اسٹیشن سے صحیح وقت معلوم کرکے آتے، پھر حضرت مولانا اپنی تمام گھڑیوں کی جانچ فرماتے، ان کے اوقات درست کرتے، پھر وضو فرماکر عصر کی نماز کے لئے اپنی جگہ پہونچ کر نماز باجماعت ادا فرماتے۔

## بعد عصر مراقبہ فرماتے تھے:

بعد عصر مراقبہ فرماتے تھے، اس وقت حجرہ کا دروازہ بند ہوجاتا تھا، غروب سے پندرہ منٹ پہلے باہر تشریف لاتے اور خدام کسی اونچی جگہ کھڑے ہوکر غروب شمس دیکھنے کا

حکم فرماتے اور بار بار دریافت فرماتے کہ اب کتنا ہو جانا چاہئے۔

## غروب شمس دیکھنے کا اہتمام:

جب ہم یہ کہہ دیتے کہ بالکل غروب ہو چکا تو اپنی گھڑی سے اطمینان فرماتے اور واپس حجرہ میں تشریف لاتے، بسا اوقات خود بہ نفس نفیس چڑھ کر غروب کو دیکھتے، ایک مرتبہ مسجد کی چھت پر جو جنگلے لگے ہوئے ہیں ان پر چڑھ کر آپ غروب دیکھ رہے تھے کہ اچانک پاؤں پھسل گیا اور چوٹ آگئی، کافی دن تک ہم اس کی مرہم پٹی کرتے رہے۔

افطار وطعام سے فراغ پر نماز مغرب ادا کی جاتی، بعد نماز مغرب سوا پارہ نوافل میں پڑھتے۔

## تراویح پڑھانے کا اہتمام:

تراویح شروع میں مسجد نل والی میں پڑھاتے تھے، ایک مرتبہ میوات کے میاں جی رحمت نے کہا کہ مولوی انعام ہم کو روٹی کھلانے میں بہت دیر ہو جاتی ہے اور مسجد کی تراویح نکل جاتی ہے، اس لئے آپ ہم کو تراویح پڑھا دیا کرو، ہم میانجی، آپ کے پیچھے پڑھ لیا کریں گے، حضرت نے ان کی درخواست قبول فرما لی، اور پھر کئی برس تک مطبخ کی چھت پر یہ تراویح ہوتی رہی، وہاں آپ کے مقتدی صرف تین چار ہوتے تھے، میانجی رحمت ناگل، میانجی مشرف، میانجی عیسیٰ، میانجی سلیمان، جب قرآن ختم ہوتا تو دعاء کے بعد کھجور بانٹتے تھے، ہم طلباء بھی ختم قرآن میں شریک ہوتے تھے۔[1]

---

(۱) مطبخ کی چھت کے اوپر والے مقتدیوں میں مولانا محمد عامر صاحب ابن حکیم محمد طیب صاحب اور بابو ایاز صاحب بطور خاص ہوتے تھے، بقول مولانا عامر صاحب آپ کے قرآن کریم کی یادداشت نوادرات میں سے تھی اور پڑھنے کا انداز از اول تا آخر یکساں ہوتا تھا، الفاظ خلط ملط ہونے یا حروف کے کٹنے کا سوال ہی نہیں تھا، کبھی کبھی تراویح سے فارغ ہونے کے بعد پڑھے ہوئے پارے کے مضامین کو اجمالاً مقتدیوں کے سامنے بیان بھی فرماتے تھے۔ (روایت مولانا محمد الیاس پتھرالوی، میوات)

## سات پارے دو رکعت نفل میں پڑھ ڈالے:

تراویح سے فارغ ہوکر آپ حجرہ میں تشریف فرما ہوتے ، ایک مرتبہ بندہ اپنی تراویح سے فارغ ہوکر حضرت کے پاس پہونچا تو دیکھا کہ حضرت نوافل کی تیاری فرمارہے ہیں، چنانچہ نماز کی نیت باندھ لی ، احقر نے بھی اس ارادہ سے نیت باندھ لی کہ حضرت ایک آدھ پارہ پڑھ کر سلام پھیر دیں گے ، لیکن حضرت نے دوسرا پھر تیسرا یہاں تک کہ سات پارے دو رکعت میں پڑھے اور پھر سلام پھیرا، سلام پھیرتے ہی میں نے نیند کی مدہوشی میں کہا کہ آپ کو اتنی لمبی رکعتیں نہیں پڑھنی چاہئے تھیں، آپ نے کچھ جواب نہیں دیا اور دعاء کے لئے ہاتھ اٹھا دیئے، میں نے بھی آپ کے ساتھ دعاء میں شرکت کی۔

## رُسُلُ اللہ پر وقفہ فرمانے کی حکمت:

حضرت جب پارہ ”ولو اننا“ تلاوت فرماتے اور آیت ”**واذا جاء تهم اٰية قالوا لن نومن حتى نوتى مثل ما اوتى رسل اللّٰه، اللّٰه اعلم حيث يجعل رسالته** پڑھتے تو رسل اللہ پر بہت وقفہ فرماتے ، ہر تلاوت میں یہی معمول تھا، ایک مرتبہ میں نے عرض کیا کہ حضرت یہ وقفہ کیسا ہے؟ تو فرمایا کہ دونوں اسم جلالت کے درمیان دعاء قبول ہوتی ہے، اس لئے میں اس میں مشغول ہو جاتا ہوں۔

پھر جب تلاوت فرماتے تو پہلے **اعوذ باللّٰه السميع العليم من الشيطان الرجيم** پڑھتے اور پھر جہاں سے پڑھنا ہوتا پڑھتے۔

## تراویح کے بعد کتب مسائل کے دیکھنے کا اہتمام:

بسا اوقات تراویح کے بعد مسائل کی کوئی کتاب ہدایہ یا عالمگیری وغیرہ کے مطالعہ میں مشغول ہو جاتے۔

## ایک اہم اور دلچسپ واقعہ:

کبھی کبھی کچھ دلچسپ حالات اور واقعات بھی سنا دیتے، چنانچہ ایک مرتبہ آپ نے تراویح کے بعد کی مجلس میں فرمایا کہ تم میں ہر شخص اپنی بیوی کی کوئی خصوصی صفت بیان کرے کہ اس میں کیا خوبی ہے، حاضرین مجلس نمبروار اپنی اپنی بیویوں کے اوصاف بیان کرنے لگے، کسی نے کہا پانچ وقت کی نماز کی پابند ہے، کسی نے کہا خدمت میں بہت آگے ہے، کسی نے کچھ کہا اور کسی نے کچھ، جب حضرت کا نمبر آیا، تو فرمایا: بھائی مجھے بھی بیان کرنا پڑے گا؟ پھر سب کے عرض کرنے پر فرمایا کہ میری بیوی کے اندر یہ صفت ہے کہ جب وہ چاہتی ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کر لیتی ہے۔

## کاندھلہ سے بنگلے والی مسجد پہونچتے پہونچتے ایک قرآن پورا فرمالیتے:

ایک مرتبہ ارشاد فرمایا کہ میں بڑے حضرت جیؒ کے زمانہ میں ماہ رمضان المبارک کاندھلہ گذارتا تھا اور تراویح کا قرآن شریف ختم کر کے فوراً وہاں سے روانہ ہو کر عید کی نماز دہلی میں بڑے حضرت جی کے ساتھ پڑھتا، جب کاندھلہ سے چلتا تو قرآن شریف پڑھنا شروع کر دیتا، مسجد بنگلہ والی تک پہونچتے پہونچتے ایک کلام پاک پورا ہو جاتا، ایک مرتبہ میں اپنی سیٹ پر بیٹھا ہوا پڑھ رہا تھا، سامنے کی سیٹ پر ایک غیر مسلم عورت بیٹھی ہوئی میرے مسلسل پڑھنے کو دیکھ رہی تھی، کچھ دیر کے بعد وہ کہنے لگی ''ہائے رام اس کا منہ بھی نہیں دکھتا''۔

## تراویح کے بعد کے معمولات:

تراویح کے بعد کی یہ مجلس تھوڑی دیر جمتی اور پھر آپ کچھ دیر نوافل پڑھتے یا کوئی حدیث وفقہ کی کتاب مطالعہ کرتے اور پھر ادعیۂ ماثورہ ''**اللّٰھم لک اسلمت وجھی ووضعت جنبی** اور **اللّٰھم باسمک اموت واحیی**'' نیز چاروں قل پڑھتے ہوئے آرام فرماتے، سحری کے وقت بسا اوقات خود ہی بیدار ہو جاتے اور بسا اوقات ہم خدام

بیدار کرتے، جیسے بیدار ہوتے فوراً **الحمدللّٰہ الذی احیانا بعدما اماتنا والیہ النشور** اور **ان فی خلق السمٰوات والارض واختلاف اللیل والنہار لاٰیات لاولی الالباب، الذین یذکرون اللّٰہ قیاما وقعوداً وعلی جنوبہم ویتفکرون فی خلق السمٰوٰت والارض، ربنا ماخلقت ھٰذا باطلا سبحٰنک فقنا عذاب النار** تلاوت کرتے، جب **ربنا ماخلقت ھٰذا باطلا سبحُنک فقنا عذاب النار** تلاوت کرتے، جب **ربنا ماخلقت ھٰذا باطلا** پر پہونچتے، تو اس کو بآواز بلند بار بار پڑھتے، اس کے بعد وضو ونوافل سے فارغ ہو کر حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے پاس تشریف لے جاتے اور سحری تناول فرماتے۔[1]



(۱) ماخوذ از سوانح حضرت جی ثالث، مکتوب مولانا مفتی عبدالشکور صاحب ہینگوٹہ، میوات

# معمولات رمضان ونظام الاوقات

## جنیدِ وقت حضرت مولانا قاری صدیق صاحب باندویؒ

### رمضان کا اہتمام ومعمول:

حضرت مولانا عبید اللہ اسعدی مدظلہ العالی یوں رقم طراز ہیں کہ رمضان کے فرض روزوں کی پابندی تو کوئی خاص بات نہیں کہ یہ روزے رکنِ اسلام ہیں، ہر مسلمان کو ان کا اہتمام کرنا چاہئے اور لوگ خوب کرتے ہیں، حضرت کے حالات میں اہمیت ہے رمضان کے اعتکاف کی، اس کے اہتمام کی اور رمضان میں روزوں کے علاوہ دوسرے معمولات کی۔

### عاشوراوغیرہ کے روزے:

رمضان کے روزوں کے چھوٹنے کا سوال ہی نہیں تھا، رمضان کے ماسوا، ہم نے حضرت کے یہاں نفل روزوں کی کثرت نہیں دیکھی، البتہ سال کے چند دن، جن کے روزوں کی فضیلت ہے، ان کا اہتمام اوران کی فکرضرور دیکھی یعنی یوم عرفہ (نو ذی الحجہ) یومِ عاشورا (۱۰رمحرم) اور پندرہ شعبان، ان دنوں کا روزہ حضرت پابندی سے رکھتے تھے اور فرماتے تھے کہ بچپن سے پابندی ہے، حتی کہ سفر میں بھی اہتمام فرما لیتے تھے، پابندی تو نہ تھی مگر یہ بھی نہ تھا کہ سفر میں بالکل نہ رکھتے ہوں۔

### اعتکاف کا التزام:

رمضان میں یوں تو پہلے عشرہ کا معاملہ میں اعتکاف جیسا ہوتا تھا، اگرچہ باقاعدہ اعتکاف نہیں ہوتا تھا، اصل میں رمضان اور اس کے معمولات کے اہتمام کے پیشِ نظر

حضرت پہلے عشرہ میں بھی مسجد کے اندر ہی رہا کرتے تھے، خاص ضرورت کے تحت نکلتے اور خاص طور سے جب تک جامع مسجد باندہ میں سناتے رہے تو جتنے دن سناتے اتنے دن کے اعتکاف کی نیت فرما لیتے تھے۔

باقی آخری عشرہ کا اعتکاف جو مسنون ہے، اس کا اہتمام نہیں بلکہ ایک طرح سے التزام تھا، پہلے عشرہ میں ایک ختم کے بعد حضرت سفر فرماتے تھے، مدرسہ کی نسبت سے کچھ لوگوں سے ملنا ہوتا ورنہ اصلاً بزرگوں کے یہاں چند یوم کو جانا ہوتا، حضرت ناظم صاحب (مولانا اسعد اللہ صاحبؒ) اور حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ جب تک باحیات رہے تو سہارنپور تشریف لے جاتے، اس کے بعد مفتی محمد صاحبؒ کے قیام ہند کی صورت میں ان کے پاس جاتے، حتی کہ جس رمضان میں حضرت مفتی صاحب مدراس میں تھے، حضرت وہاں بھی چند یوم کے لئے تشریف لے گئے اور ایک سال افریقہ کے قیام کے موقع سے وہاں بھی رمضان کے ابتدائی دنوں میں قیام رہا، ان حضرات کی وفات کے بعد یہ سفر مختصر اور مدرسہ کے مصالح کے لئے رہ گیا، بہر حال جہاں بھی تشریف لے جاتے ۱۸-۱۹/رمضان کو واپس آ ہی جاتے تا کہ وقت پر اعتکاف کر سکیں، ویسے کوشش ۱۸/ویں شب سے ہتورا میں رہنے کی ہوتی تا کہ تین تین پارے کے حساب سے ۲۷/ویں شب کو قرآن مجید پورا ہو سکے۔

## رمضان کے آخری عشرہ کا اعتکاف نہیں چھوٹا:

رمضان کے آخری عشرہ کا اعتکاف حضرت کا نہیں چھوٹا، شدید بیماریوں کے زمانے میں بھی حضرت نے یہ معمول پورا کیا، اعتکاف کا معمول حضرت کی نوعمری سے اور خود حضرت کے بیان کے مطابق ۱۶/سال کی عمر سے تھا، اس میں اس احساس کا بھی دخل تھا کہ گاؤں میں کسی نہ کسی کو اعتکاف کرنا چاہئے، حضرت نے دادا صاحبؒ کو اہتمام کرتے دیکھا تھا، ان کی وفات کے بعد کچھ دن سلسلہ منقطع رہا، پھر حضرت نے جو اہتمام کیا تو الحمدللہ اب تک ایک جماعت کے اعتکاف کا معمول چلا آ رہا ہے۔

## معتکفین کی تعداد:

پہلے تو حضرت گاؤں کی مسجد میں اعتکاف فرماتے تھے، جیسے کہ پہلے عشرہ میں باندہ شہر کی جامع مسجد میں قیام رہتا تھا، بعد میں پہلا عشرہ اور آخری عشرہ دونوں مدرسہ کی مسجد میں گذرنے لگا تھا، جس کی خاص وجہ متعلقین ومہمانوں کی کثرت ووسعت تھی، یوں تو جب تک گاؤں کی مسجد میں اعتکاف کا سلسلہ رہا تب بھی کچھ نہ کچھ لوگ حضرت کے ساتھ اعتکاف میں رہتے اور بعض سالوں میں ۱۵۰/اور ۲۰۰/تک صرف معتکفین ہوئے اور دوسرے حضرات الگ ہوئے، جن کے لئے مسجد سے الگ قیام کا نظم کیا گیا، اگرچہ مسجد چھوڑ کر نہ گئے۔

## رمضان کے واردین وصادرین اوران کی ضیافت:

حضرت کی مقبولیت ومحبوبیت کے اضافہ کے ساتھ رمضان میں حضرت کے پاس آنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں کی تعداد میں برابر اضافہ ہوتا رہا، جامع مسجد میں پہلے عشرہ میں مقامی اور ضلع کے اطراف کے کافی لوگ ہوتے تھے اور باہر سے بھی آنے لگے تھے، اور آخری عشرہ کا اعتکاف جو گاؤں میں ہوتا تھا اس میں کہاں تک نوبت پہونچی جاننے والے خوب جانتے ہیں، ابھی اوپر کچھ تفصیل ذکر کی گئی ہے، بالخصوص آخری عشرہ کے آخری دنوں، اور ۲۵-۲۶/کو تو بہت بڑا مجمع ہونے لگا تھا، مدرسہ وگاؤں میں بڑی رونق آجاتی تھی، مدرسہ جو تقریباً دو ماہ سے خالی ہوتا تھا چند دنوں کے لئے پورا مدرسہ آباد ہو جاتا تھا اور ۲۷/کی صبح سے یہ مجمع واپس ہونے لگتا تھا، کوئی صبح، کوئی شام، کوئی ۲۸/کو، کوئی ۲۹/کو۔

جہاں تک رمضان کے مہمانوں کی ضیافت کا معاملہ ہے تو جب تک پہلے عشرہ میں حضرت شہر باندہ میں قرآن مجید سناتے رہے وہاں مہمانوں کا نظم شہر کے محبین کرتے تھے، اگرچہ حضرت اپنے مہمانوں کے نظم میں بےفکر ومستغنی نہیں رہتے تھے، خود بھی کچھ نہ کچھ

کرتے تھے، مگر اصل ذمہ داری شہر کے حضرات سنبھالتے تھے، جس سے حضرت کو بوجھ بھی محسوس ہوتا تھا اور یہی چیز پہلے عشرہ میں بھی ہتورا کے قیام ونظام کا باعث بنی، کیونکہ حضرت کو یہ بالکل پسند نہ تھا کہ حضرت کی وجہ سے کسی پر کوئی بوجھ ہو، وہ بھی مستقل اور بار بار۔

اسی طرح آخری عشرہ میں گاؤں کی مسجد کا نظام جب تک رہا تو گاؤں کے حضرات بڑے ذوق وشوق سے ضیافت کرتے رہے اور اس میں حصہ لیتے رہے۔

## حضرتؒ کی طرف سے مہمانوں کی ضیافت کا اہتمام:

پھر جب حضرت نے پہلے وآخری، دونوں عشروں کا نظام ہتورا اور مدرسہ کی مسجد کا بنایا تو پھر سارے مہمانوں کی ضیافت حضرت کی طرف سے ہوتی، اس میں محبین مختلف قسم کا سامان پہونچاتے، شہر کے حضرات اور گاؤں کے لوگ بھی اپنی اپنی وسعت کے مطابق حسب سابق کرتے رہے، مگر اب آنے والوں کی تعداد بہت ہو چکی تھی اور نظم بھی مختلف قسم کا کرنا ہوتا، اس لئے کہ ملک کے مختلف خطوں کے مہمان اور بیرون ملک کے مہمان بھی ہوتے اور حضرت کا مزاج تھا کہ ضیافت میں آنے والوں کے مزاج ومعمول کے مطابق ضیافت وراحت کا نظم کیا جائے، یہ سارا نظم اور فکر تو حضرت اور حضرت کی ہدایات کے مطابق خدام ہی کر سکتے تھے۔

## خرچ کا مدرسے کے بجٹ سے کوئی واسطہ نہ تھا:

بہرحال: اصلاً یہ سارا بوجھ حضرت کے ذمہ ہوتا تھا اور حضرت ایک ایک چیز کا حساب اپنے پاس سے کرتے، مدرسہ کے بجٹ سے اس کا کوئی واسطہ نہ تھا، حالانکہ ان آنے جانے والوں کی وجہ سے مدرسہ کا بہت فائدہ ہوتا تھا، نقد بھی اور بعد میں بھی، مگر حضرت نے رمضان کی ضیافت میں مدرسہ کی شرکت کو بالکل پسند نہ کیا، بلکہ اپنی ضیافت میں مدرسہ کو شریک کیا، یوں کہ رمضان کی ضیافت صرف مہمانوں تک ہی محدود نہ تھی، جو طلباء مدرسہ میں ہوتے وہ حضرت کے دسترخوان ہی سے مستفید ہوتے، نیز مدرسہ کے کارکنوں میں جو لوگ ہوتے اور گاؤں کے بھی

بہت سے لوگ حضرت کی ضیافت سے خوب خوب بہرہ ور ہوتے اور یہ تو ہوتا ہی تھا کہ حضرت کی طرف سے کھانا اور پھل وغیرہ حسب موقع سب کو پہونچتا رہتا تھا۔

## مہمانوں کے لئے حضرتؒ کا دستر خوان:

حضرت رمضان کے حساب میں مدرسہ کے مطبخ ،عمارت، برتن وغیرہ سب کا کرایہ بھی ادا فرماتے تھے، حتی کہ مسجد کی بجلی و جنریٹر، چٹائی سب کو شمار کر لیتے تھے اور سب کا پیسہ ادا فرماتے تھے اور رمضان میں بھی حضرت مزاج کے مطابق مہمانوں کے حق میں یہ اہتمام فرماتے کہ ان کو فلاں جگہ ٹھہراؤ، ان کو فلاں جگہ کھلاؤ اور ان کے لئے فلاں چیز کا نظم کرو اور ماہِ رمضان میں آنے والے حضرات خوب جانتے ہیں، کہ کیسے بہتر سے بہتر کھانے کا نظم ہوتا تھا، جیسا کہ عام طور سے ماہِ رمضان میں گھروں میں کرتے ہیں، روزانہ مختلف قسم کا ایسا سالن ہوتا کہ پرہیز والوں کو پریشانی نہ ہو، دال، ترکاری، گوشت اور ادھر تو بڑے کا گوشت بند کر دیا گیا تھا، بسا اوقات شکار کا گوشت بھی ہو جاتا تھا اور افطار میں مختلف قسم کے پھلوں کے علاوہ گرمی کے دنوں میں روزانہ شربت کا بھی نظم رہتا تھا اور سحری میں کوئی میٹھی چیز ضرور ہوتی تھی ، البتہ چائے کا نظم بہت محدود اور خصوصی ہوتا، اس کے لئے حضرت مسجد کے قریب ہوٹل کا نظم فرما دیتے ، بلکہ یہ بات پیشِ نظر رہتی تھی کہ آج کل مدرسہ کی چھٹی کی وجہ سے ہوٹل بند رہتے ہیں تو کچھ ان کا بھلا ہو جائے گا۔

## رمضان میں حضرت کا معمول اور اعتکاف کے معمولات:

ماہِ مبارک میں باندہ وہتورا میں رہتے ہوئے حضرت کا جو معمول تھا، اس کی تفصیل یہ ہے کہ حضرت افطار و سحر بہت مختصر برائے نام فرماتے تھے، دونوں مواقع میں اصلاً سنت کی ادائیگی کی بات تھی ، غیر رمضان میں بھی روزہ رکھنا ہوتا تو سحر میں برائے نام کچھ کھاتے ،اسی لئے بے تکلف بغیر سحری کے روزہ رکھ لیتے تھے، کھانا بعد تراویح تناول فرماتے

تھے اوراسی وقت کچھ کھالیتے تھے، چائے وغیرہ کا حضرت کا معمول نہ تھا، قرآن مجید پورا ہوجانے کے بعد مغرب بعد ہی حسب خواہش کھانا تناول فرمالیتے تھے۔

## حضرت باندویؒ کے ذاتی معمولات:

یوں حضرت کا دن بھر کا اپنا ذاتی معمول یہ تھا کہ رات کے کچھ حصے میں آرام فرمانے کے بعد بیدار ہوتے اور تہجد ادا فرماتے، جس میں حسب موقع چند پاروں کی تلاوت فرماتے، پھر اپنی سحر اور مہمانوں کی فکر، اس کے بعد اول وقت فجر ادا فرماتے۔

## فجر سے ظہر تک کے معمولات:

باندہ کے قیام میں بعد فجر کچھ دیر بیان فرماتے اور اگر کوئی عالم آیا ہوا ہوتا تو اس سے بیان کرواتے، اس کے بعد اشراق ادا کر کے آرام فرماتے، اگر تعویذ والے ہوتے یا کوئی اور جس کا کام ہوتا تو فارغ ہونے کے بعد آرام فرماتے، کچھ گھنٹے آرام کے بعد بیدار ہوتے اور چاشت کی نماز ادا فرماتے، پھر تلاوت فرماتے اور حسب موقع حافظ ملتا تو اس کو سناتے، ظہر سے قبل پھر آرام فرماتے اور ظہر بعد تلاوت، سنانے کی صورت میں فرماتے، ان اوقات میں آنے والوں کا کام اور کچھ لکھنے لکھانے کا بھی کام ہوتا۔

## رمضان میں روزانہ صلوٰۃ التسبیح کا اہتمام:

عصر بعد حضرت دیکھ کر تلاوت فرماتے، حضرت کے حفظ کا قرآن مجید محفوظ تھا، اسی میں تلاوت فرماتے تھے اور اس کے بعد تسبیحات میں رہتے، مغرب بعد معمول کے مطابق اوابین ادا فرماتے، مختصر تلاوت کے ساتھ اور مہمانوں کی فکر میں رہنے، تراویح کے بعد، حسب خواہش کھانا کھاتے اور اعتکاف میں آئے ہوئے نیز دیگر مقیم مہمانوں سے کچھ دیر ملاقات فرماتے، پھر آرام فرماتے، رمضان میں روزانہ یا حسب موقع صلوٰۃ التسبیح کا بھی اہتمام فرماتے۔

## متعلقین کے معمولات ونظام الاوقات کی تفصیل:

متعلقین جو رمضان کے لئے آتے تھے، وہ بھی اسی کے مطابق معمولات کے پابند تھے، ہتورا کے اعتکاف میں نظام یہ تھا کہ بعد فجر لوگ اپنی صوابدید پر رہتے، کوئی سوتا، کوئی ذکر کرتا یا تلاوت وغیرہ، حضرت موقع ہوتا تو آرام کو لیٹ جاتے ورنہ لوگوں سے ملاقات اور کام کے بعد اشراق وغیرہ سے فارغ ہوکر آرام فرماتے، پھر دس بجے بیدار ہوتے اور نمازِ چاشت وتلاوت وغیرہ کے علاوہ دیگر کاموں میں مصروف رہتے، قبل ظہر آرام اور بعد ظہر حضرت کا ایک گھنٹہ (تقریباً) بیان ہوتا، اس کے بعد حضرت تلاوت فرماتے یا جو کام سامنے ہوتا، عصر بعد فضائل اعمال سنائی جاتی اور اس کے بعد لوگ حضرت کی ہدایت کے مطابق ذکر کرتے اور حضرت بھی ذکر کرتے نیز دیکھ کر تلاوت کرتے اور تراویح کے بعد زاد السعید سے درود پاک سنانے اور دعا کا بھی معمول تھا۔

## آنے والوں کے لئے ہدایات وارشادات:

آنے والوں کا مشغول رہنا اور ان کو مشغول رکھنا ضروری تھا، حضرت اس کی فکر رکھتے اور شروع میں اہتمام سے اور اس کے بعد بھی وقتاً فوقتاً توجہ دلاتے رہتے، اہم ہدایت یہی تھی کہ وقت کی پوری قدر کی جائے اور وقت کو ضائع نہ کیا جائے اور تلاوت وذکر وغیرہ میں کس وقت میں کیا جائے؟ اپنے طور پر، اپنے مزاج کے مطابق معمول مقرر کیا جائے، اس بابت تفصیل مطلوب ہو تو افادات صدیق وغیرہ کا مطالعہ کیا جائے۔

## معتکفین کیلئے تعلیمی مجلسوں اور حلقوں کا انتظام:

ایک اہم سلسلہ بالخصوص آخری عشرہ کے معتکف کے لئے تعلیمی مجلسوں وحلقوں کا تھا، بعد ظہر حضرت کے بیان کے بعد تمام لوگ چھوٹے چھوٹے حلقوں میں ہوجاتے اور خصوصیت سے قرآن مجید کی تصحیح کرتے اور مزید کچھ ضروری مذاکرے بھی کرتے۔

## ماہ مبارک کے اہتمام میں حضرت کا شوق وجذبہ:

ماہِ مبارک کے اہتمام میں حضرت کا ذوق ومزاج کیا چاہتا تھا اور کیا جذبہ تھا، ایک ملفوظ ملاحظہ ہو، مولوی احمد عبداللہ صاحب فرماتے ہیں:

''ایک مرتبہ حضرت نے فرمایا رمضان المبارک کے مہینے میں طبیعت تو یہ چاہتی ہے کہ میں ہوں اور کچھ ہم مزاج احباب ہوں، قرآن پاک کی تلاوت ہو اور اس کی یاد ہو، لیکن کیا کروں، مجبوری ہے، ان دنوں اگر کوئی مجھ سے (بلا مقصد) بات کرتا ہے تو یوں لگتا ہے کہ جیسے کسی نے مجھ پر گولی چلا دی ہے''۔

یعنی حضرت کو ماہِ مبارک میں ایک منٹ کا ضائع کرنا اور ادھر اُدھر کے کاموں میں لگانا پسند نہ تھا اور حضرت کا وقت تو یوں بھی ضائع نہ ہوتا تھا، مگر ماہِ مبارک میں بس خاص ہی انداز میں وقت کا گذارنا پسند فرماتے تھے۔

## اعتکاف کے دنوں کا ماحول نیز فیضانات اور انعامات:

نیک تو ماہ مبارک کے بابرکت اور پراز انوار دن، پھر اعتکاف ومسجد اور سرپرستی ایک جلیل القدر ولی کامل اور عظیم القدر عالم دین کی، جامعہ عربیہ ہتورا کی مسجد ومدرسہ کا ماحول کیسا پرکشش ہوتا ہوگا، اندازہ لگا لیجئے۔

پھر آنے والے نہ جانے کہاں کہاں سے، کن جذبات اخلاص وللّٰہیت اور بندگی ووابستگی کو لے کر اور کیسے کیسے عالی احوال اور بلند مقامات والے، آتے اور سر بارہی کس کی، ایک بلند پایہ شیخ وقت کی، بارش اس کے علمی اور روحانی فیوض کی، تو کیسا روح پرور سماں ہوتا اور رحمت خداوندی کے کیسے در کھلتے ہوں گے، کیا سوچا جا سکتا ہے۔

## حضرتؒ کا ماہِ مبارک میں کیف وسرور:

ہم ناقص لوگوں کے سمجھنے کے لئے تو یہ کافی ہے کہ حضرتؒ ان دنوں میں ایک خاص کیف وسرور میں ہوتے، محبین ومنتسبین کی آمد سے خوش ہی نہیں، بلکہ محظوظ ہوتے اور

چاہتے تھے کہ ایسے لوگ آئیں اور ماہِ مبارک میں دریائے فیض و رحمت کے سیل رواں سے سب مستفید ہوں، معمولات میں تفصیل آ چکی ہے کہ حضرت آنے والوں کو مشغول رکھنے کی کس طرح فکر فرماتے تھے اور کس طرح ان کی روحانی تربیت فرماتے تھے اور ایسی صورت میں آنے والے کیا کیا حاصل کرتے ہوں گے اور خود حضرتؒ حق تعالیٰ کی کن نعمتوں و رحمتوں سے مستفید ہوتے ، اس کو تو صحیح طور پر آنے والے ہی جانتے ہیں اور حضرتؒ کو علم تھا ، ہمارے علم کے لئے تو حضرت آنے والوں کی جو قدر دانی نہیں بلکہ ہمت افزائی فرماتے وہ کافی ہے اور ایک واقعہ و مشاہدہ جو احقر نے خود حضرتؒ کی زبان مبارک سے سنا، مخصوص مجلس میں تفصیلی طور پر اور عمومی مجلس میں اجمالی طور پر تفصیل ملاحظہ ہو۔

## رمضان واعتکاف کا عجیب مشاہدہ:

احقر مدرسہ کی سالانہ چھٹیوں میں مدرسہ سے باہر رہا کرتا ہے، رمضان میں مدرسہ کے لئے سفر رہتا ہے، اس لئے کبھی کبھی ایک دو یوم کے لئے آنا ہوتا رہا اور ہوتا ہے، حضرت کے آخری رمضان کے آخری دن حاضری کی سعادت حاصل ہوئی ، میرے ساتھ دیگر برادران (سعید و عمیر و حافظ ظفر الحسن ) بھی تھے ، ہم لوگ ۲۸ / رمضان کو بعد مغرب وہ بھی کچھ تاخیر سے پہونچے ، حضرت کی خدمت میں حاضری دی اور زیارت و محبت سے بہرہ ور ہوئے ، حضرت نے تقریباً فوراً ہی فرمایا:

## عجیب وغریب قصہ:

’’کل رات ایک عجیب بات ہوئی ( ۲۸ / ویں شب کو ) میں تو کچھ تکلیف میں تھا جلد ہی لیٹ گیا تھا، اس لئے مجھ کو بعد میں معلوم ہوا، تراویح کے بعد معتکفین میں سے ایک صاحب صحن مسجد میں آئے ( موسم سردی کا تھا اور آج کل رمضان میں یہی چل رہا ہے ) اوپر نگاہ اٹھی تو ایک عجیب سی روشنی اور قمقمے سے ان کو نظر آئے ، انہوں نے دوسرے کو متوجہ کیا ، اس طرح ہوتے ہوتے کئی آدمی باہر آئے اور سب نے دیکھا ، پھر وہ روشنی غائب ہوگئی۔

## بخاری میں اس طرح کی روایت موجود ہے:

ظاہر ہے کہ ماہِ مبارک کی بابرکت رات اور وہ بھی آخری عشرہ کی آخری راتیں، ایک شیخ کامل کی معیت وسرپرستی، یہ روشنی و قمقمے، بظاہر حال، اس روشنی کے علاوہ کیا ہو سکتے ہیں، جن کو صحابی رسول اسید بن حضیرؓ نے دیکھا تھا، بخاری میں روایت آئی ہے کہ وہ ایک رات سورہ بقرہ کی تلاوت کررہے تھے، پاس میں ان کا بچہ سورہا تھا اور قریب ہی گھوڑا بندھا ہوا تھا، اتنے میں وہ بدکنے لگا، انہوں نے بچہ کو الگ کیا اور نگاہ اوپر اٹھی تو ایک سائبان سا نظر آیا جس میں قمقمے چمک رہے تھے، جو تھوڑی دیر کے بعد اوپر کو چلا گیا، جب صبح کو نبی اکرم ﷺ سے ذکر فرمایا تو آپ نے فرمایا: ''ملائکہ تھے، تمہارے قرآن سننے آئے تھے''۔ (۱)

بہر حال یہ جو کچھ تھا دیکھنے والوں اور اعتکاف میں موجود حضرات سب کے لئے ایک بشارت تھی۔

## اس مشاہدہ کے بعد رمضان کی آخری صبح کا بیان:

اگلی صبح، جب ہم لوگ ہتورا میں موجود تھے، ماہِ رمضان کی انتیسویں اور آخری صبح تھی، بعد فجر حضرت کا بیان ہوا، جبکہ معمول ظہر بعد بیان کا تھا، لیکن آخری دن کا امکان ہونے کی بنا پر یہ الوداعی بیان تھا اور اتفاق سے اس سے قبل دو باتیں پیش آچکی تھی، ایک تو یہ مشاہدہ جس کا تذکرہ کیا گیا اور دوسری یہ کہ ۲۷/ویں شب میں مجمع کی زیادتی کے ساتھ آنے والوں کی لاپرواہی پر حضرت نے ناگواری کا اظہار فرمایا تھا اور شدید حتی کہ فرمایا تھا کہ آئندہ نہ آئیں اور میں ہی نہ ملوں گا، تو حضرت کے پیش نظر یہ سب باتیں، آخری دن ہونا اور مذکورہ مشاہدہ اور اس پر حضرت کا تاثر جو یقیناً مسرت اور احساس قبولیت وعنایت کا تھا، پھر ۲۷/ویں شب کی بات اور مجمع میں ظاہر ہے کہ بہت مخصوص لوگ تھے، یعنی معتکفین اور

(۱) بخاری، کتاب فضائل القرآن: ج ۲/ص ۷۵۰

مدرسہ و باہر کے کچھ لوگ جو رات تک یا صبح تک اپنے گھروں کو پہونچ سکیں، غیر معتکفین زیادہ تر واپس ہو چکے تھے۔

بہر حال حضرت نے خطاب فرمایا اور بہت لمبی بات نہیں فرمائی، جو مخصوص مجمع سامنے تھا اور ان حضرات کی پورے عشرہ کی جدوجہد پیش نظر تھی اس پر مسرت کا اظہار فرمایا اور تحسین کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ لوگوں نے وقت کی قدر کی، آئندہ بھی آیئے، اسی طرح وقت گذاریئے، یہ آپ کی محنت وقدردانی ہی تھی کہ جس کی بدولت آپ لوگوں نے جو کچھ دیکھا- دیکھا- اللہ تعالیٰ سب کو قبول فرمائے۔

## آئندہ مت آیئے گا اور میں ہی نہ ملوں گا:

اسی رمضان میں جو حضرت کی حیات کا آخری رمضان تھا، ایک بات یہ پیش آئی کہ ۲۷/ویں شب کے لئے اطراف سے کافی لوگ آئے تھے اور آتے ہیں، یہ ایک قدیم معمول رہا، آخری عشرہ اور آخری دنوں کے لئے لوگ آتے تھے، پھر اس رات کے اہتمام میں آنے لگے اور اس میں اِدھر چند سال میں بہت زیادہ وسعت ہوگئی، ظاہر ہے کہ سارے آنے والے ذوق وشوق والے ہوتے نہیں تھے، بہت سے حضرات یوں ہی ساتھ میں، مدرسہ دیکھنے اور ملنے وملانے کے جذبے سے آتے اور طلب صادق والے تھوڑے اور دوسرے زیادہ، تو عمومی طور پر نہ ماہِ مبارک کی پوری قدر اور نہ اس بابرکت رات کی۔

## باتفاق اسی سال حضرت کی وفات کا حادثہ:

اس مرتبہ کچھ زیادہ ہی غفلت سامنے آئی اور شور شغب تو حضرت نے ناگواری کا اظہار فرمایا اور اس میں فرمایا کہ اب آئندہ سے مت آیئے گا، یعنی اگر اسی طرح وقت گذارنا ہے اور میں ہی نہ ہوں گا، یعنی آپ تو مانیں گے نہیں نہ آنے سے اور نہ غفلت شعاری سے تو میں ہی کہیں دوسری جگہ چلا جاؤں گا اور وہاں رمضان گذاروں گا، ظاہر ہے کہ اس آخری جملے کا مقصد یہی تھا، مگر اتفاق کہ اسی سال حضرت کی وفات کا حادثہ، اگلے رمضان سے قبل

ہی پیش آ گیا تو حضرت کے اس جملے کا مضمون کچھ اور بن گیا اور لیا گیا، ویسے تو کہا جا سکتا ہے کہ یہ جملہ حضرت کی زبان پر اگر چہ ایک خاص سیاق میں آیا، لیکن دراصل یہ کہلایا گیا، اس وقت تو یہ ایک مبہم جملہ تھا اور وقتی معاملہ سے جڑا ہوا، مگر اس میں آئندہ کی خبر تھی جس کا مصداق بعد میں سامنے آیا۔

## ۲۷/ویں شب کی مناسبت سے خطاب اور ہدایت:

بات آ گئی ہے تو اس مبارک شب کی نسبت سے حضرت! آنے والوں سے جو چاہتے تھے اور ان کی جس حد تک رعایت فرماتے تھے، اس کو بھی سنتے چلئے اور حضرت کے لفظوں میں کہ اتفاق سے ایک سال کی یادداشت میں محفوظ ہے، دن میں جو لوگ موجود تھے ان سے بعد ظہر وعصر خطاب میں فرمایا:

''آج کی رات کا اہتمام کریں، عشاء سے صبح تک، رات کو ادھر اُدھر کے شغل میں نہ لگائیں، کوئی رات تو ایسی ہو کہ جس کے اہتمام میں چائے و پان چھوڑ دیں، یہ جگہ تو ایسی تھی کہ یہاں کچھ نہ ملتا تھا، مگر آپ کھاتے پیتے ہیں اس لئے سب ملتا ہے، مجھے وقت ضائع کرنا بہت کھلتا ہے، مگر میں بخدا کہتا ہوں کہ آپ کے اکرام واحترام میں کچھ نہیں کہتا''۔

اسی دن کچھ لوگوں نے بعد مغرب تعویذ کے لئے سوال کیا تو ناراض ہو کر فرمایا:

''آج بالکل مت چھیڑو، میرا وقت اِدھر اُدھر مت لگاؤ''۔

## قرآن کریم سے شغف:

علم کی لائن سے سب سے پہلے ایک مکمل دولت حضرت کو جو ملی وہ حفظ کلام اللہ کی دولت تھی اور اولین تعلیم جو پورے اہتمام کے ساتھ ہوئی وہ یہی تھی، بار بار ذکر آیا ہے کہ حضرت کے جد امجد اچھے حافظ ومجوّد تھے اور انہوں نے اپنے پوتے کی تعلیم پر پوری توجہ دی، وہ خود قرآن کریم کے جہاں ماہر تھے، وہیں قرآن کریم کی تلاوت سے بڑا شغف رکھتے تھے، تو یہ ان کا روحانی فیض اور ان کی تربیت وتوجہ کا کمال تھا کہ حضرت کو قرآن کریم،

اس کی تلاوت اور علوم تلاوت سے خصوصی تعلق اور بہت شغف تھا، یہی تعلق و دلچسپی حضرت کو قرأت کی تعلیم کے لئے پانی پت لے گئی اور حضرت کو علوم تجوید وقراءت کا ایک باکمال عالم بنایا۔

## بالخصوص سفر میں تلاوتِ قرآن کا معمول:

قرآن کریم کی تلاوت سے خصوصی تعلق اور شدید شغف کا معاملہ یہ رہا کہ حضرت موقع وفرصت ملتے ہی تلاوت میں لگ جاتے، بالخصوص سفر میں تو یہ ایک خاص معمول تھا، جس کی ایک وجہ یہ بھی تھی، حضرت خود بھی فرمایا کرتے تھے، کہ حضر میں مشاغل کی وجہ سے تلاوت کا موقع نہیں ملتا، سفر میں سواری پر خوب موقع رہتا ہے، حضرت اس موقع کو اس کے لئے غنیمت شمار کرتے تھے، کافی تلاوت فرمالیتے تھے اور اس کی خاطر اس موقع کو بڑی اہمیت دیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ اسی وجہ سے سفر میں لوگوں کا بات کرنا مجھ کو بہت گراں گذرتا ہے، اپنے لڑکوں کو بھی حضرت سفر میں تلاوت کے اہتمام کو فرمایا کرتے تھے۔

## حضرتؒ نہ تلاوت سے تھکتے نہ تراویح سنانے سے تھکتے:

تلاوت کے اس شغف اور اس کی کثرت کا اصل مظاہرہ ماہ مبارک میں ہوتا تھا کہ حضرت رمضان المبارک میں نہ تو تلاوت سے تھکتے اور نہ تراویح میں سنانے سے تھکتے۔

## ۱۳۵۴ھ سے لے کر ۱۴۱۷ھ تک بغیر ناغہ کے ہر رمضان میں قرآن سنایا:

گذر چکا ہے کہ حضرت نے اولین محراب بلوغ سے پہلے سنائی، جبکہ حفظ بس مکمل ہوا تھا، بلکہ کچھ رہ بھی گیا تھا اور پھر اس وقت سے لے کر عمر کے آخری رمضان تک (یعنی ۵۳-۱۳۵۴ھ سے لے کر ۱۴۱۷ھ تک جو ساٹھ سال سے زائد کا عرصہ ہوتا ہے) بغیر ناغہ کے ہر رمضان میں قرآن مجید سنایا اور کسی سال کا ناغہ نہ ہوا، عمر کے آخری سالوں میں دل کی بیماری اور اس کے بعد آپریشن، کوئی چیز مانع نہ بنی، حالانکہ دل کی بیماری کا حملہ حضرت پر ماہ

شعبان میں ہوا تھا اور اس کے چند سال بعد حضرت کے ایک سے زائد آپریشن بھی اخیر شعبان میں ہی ہوئے تھے، مگر آپ نے قرآن مجید سنانے سے ہمت نہیں ہاری، قرآن کریم سے شغف وتعلق کی اس سے بڑھ کر کیا دلیل ہوسکتی ہے، اس لئے کہ اس حال میں بھی سنانا، اس شغف وتعلق کے علاوہ کس بنا پر ہوسکتا ہے؟ جبکہ اکثر حفاظ اخیر عمر میں یونہی سنانا بند کردیتے ہیں اور عوارض وبیماریاں وغیرہ تو سب بن ہی جایا کرتی ہیں۔

زندگی بھر کی یہ معمول ایک قرآن مجید کا تو رہا ہی جو حضرت پہلے عشرہ میں سناتے، ایک لمبی مدت تک باندہ جامع مسجد میں سنایا، جس کا ذریعہ الیاس مغربی صاحب بنے، یہ سلسلہ ۱۴۰۰ھ کے آس پاس تک رہا، اس کے بعد جامع مسجد میں مولانا حبیب صاحب سنانے لگے اور حضرت مدرسہ کی مسجد میں سناتے جامع مسجد کے بعد پھر مدرسہ کی مسجد میں اخیر رمضان تک سنایا۔

## چار پانچ دن میں قرآن سنایا:

البتہ ایک سال (۱۴۱۲ھ میں) پہلے عشرہ کا دور افریقہ میں سنایا اور وہ بھی پورے عشرہ میں نہیں بس چار پانچ دن میں اور آپریشن کے سال (۱۴۱۶ھ میں) پہلے عشرہ کے بجائے آخری عشرہ میں سنایا، اس میں بھی ابتدائی کچھ پارے نہیں سنائے چونکہ آخری عشرہ کا قرآن مجید ۱۷-۱۸ سے شروع ہوتا تھا اور حضرت ان دنوں کانپور میں تھے اور ہدایت فرما گئے تھے کہ سلسلہ شروع کردیا جائے تو آنے کے بعد جہاں تک ہوا تھا وہاں سے پورا کیا، جامع مسجد سے قبل باندہ شہر کے مختلف محلوں اور مسجدوں میں حضرت نے سنایا۔

اس ایک دور کے علاوہ آخری عشرہ میں دوسرا دور سنانے کا بھی معمول ہی رہا اس لئے کہ آخری عشرہ میں حضرت پابندی سے اعتکاف فرماتے تھے اور یہ عشرہ تو عبادت کے اہتمام کا ہوتا ہی ہے، اس کا سلسلہ گاؤں کی مسجد میں اور بعد میں مدرسہ کی مسجد میں رہا، اخیر کے چند سال ایسے گذرے کہ اس دوسرے دور میں خود پورا قرآن سنائیں، اس کا اہتمام

نہیں رہا، بلکہ حسب موقع دوسروں سے مولوی حبیب ومولوی حسیب وغیرہ یا کسی آنے والے سے بھی سنواتے۔

پہلا دور عموماً پہلے عشرہ کے اندر اندر یا حسبِ موقع دو تین دن کم میں پورا ہوتا اور دوسرا دور ستائیسویں شب کو ختم ہوتا، آغاز اکیسویں شب کو ہوتا اور کبھی اس سے پہلے بھی، یعنی اٹھارویں انیسویں شب سے، یومیہ اصلاً تین پارے کا نظام رہتا، جس میں حسب موقع کمی وزیادتی ہوجاتی۔

## عشرہ ہفتہ باندہ ضلع کے اطراف گھوم کر قرآن مجید سناتے:

یہ بات تو اس سلسلہ میں حضرت کے معمول کی ہے، باقی جیسے یہ برابر ہوتا رہا کہ درمیانی عشرہ میں سفر کے موقع سے جہاں آنا جانا ہوتا، تقاضے وگذارش یا ضرورت پر وہاں سناتے۔

اسی طرح ایک زمانے تک حضرت پہلا دور باندہ میں کہیں پورا کر لینے کے بعد جو کم سے کم مدت میں ہوتا، کبھی عشرہ، کبھی ہفتہ، کبھی اور کم میں، باندہ ضلع کے اطراف میں گھوم گھوم کر جہاں موقع ملتا وہیں جا کر قرآن مجید سناتے اور حضرت کا یہ شغل واہتمام، اس تبلیغی جدوجہد کے تحت تھا، جس کا بیڑہ حضرت نے باندہ میں اٹھایا تھا، اس کا مقصد یہ تھا کہ اس طرح مختلف بستیوں میں قرآن مجید کے سننے سنانے کا اور اس کے حفظ وتعلم کا مزاج بنایا جائے اور سنانے کے عنوان سے قیام کریں، لوگوں کو دین کی باتیں بتائی جائیں اور ان کو دین سیکھنے کی طرف متوجہ کیا جائے۔

## باندہ کی نہ جانے کتنی بستیوں میں ایک، دو، تین رات میں قرآن سنایا:

اس طرح حضرت نے باندہ کی نہ جانے کتنی بستیوں میں ایک رات، دو رات، تین رات میں قرآن مجید سنایا، حضرت خود تشریف لے جاتے اور لوگ بلاتے بھی تھے، یہ حضرت کی جوانی وقوت کی اور مدرسہ کے ابتدائی زمانے کی بات ہے، جب نہ تو شہرت بہت

زیادہ تھی اور نہ ہی حضرت کے پاس یا متعلقین کے پاس وسائل تھے اور نہ ہی آمد ورفت کے ذرائع بہت آسان ومہیا تھے، روزہ رکھ کر نہ جانے کتنی لمبی لمبی مسافت پیدل طے فرما کر حضرت قرآن مجید سنانے کے لئے تشریف لے جاتے تھے۔

## حضرتؒ کا قرآن پڑھنے کا انداز:

حضرت کے پڑھنے کا انداز بڑا پیارا، دل لگانے والا اور دل میں بیٹھنے والا تھا، نہ آواز بہت پست نہ بلند، نہ رفتار بہت تیز نہ ہی بالکل دھیمی، بس ایک رفتار اور ایک نغمہ، جیسے سمندر کی پرسکون سطح کہ جس میں بالکل ہی تموّج نہ ہو اور قواعد تجوید کی پوری رعایت۔

شروع کرتے تو بس پڑھتے چلے جاتے اور خود حضرت کی طبیعت منشرح ہوتی اور کھلتی چلی جاتی، جس سال قلب کی شکایت ہوئی ظاہر ہے کہ بڑی پابندیاں تھیں، چاندرات آئی تو فرمایا: ذرا دیکھوں شاید کچھ پڑھ سکوں اور بیٹھ کر نیت باندھی (امام کی حیثیت سے) اور شروع کیا تو معمول کے مطابق چند پارے پڑھ ڈالے اور بس پھر چھ سات دن میں قرآن مجید پورا کرلیا۔

## رمضان میں قرآن سنانے کے لئے حضرتؒ کی تیاری کا نظام:

رمضان میں سنانے کے لئے حضرت کی تیاری کا نظام یہ تھا کہ تہجد میں پڑھتے اور دن میں حسب موقع قبل ظہر وبعد ظہر حفظاً پڑھتے، بلکہ اکثر کسی نہ کسی حافظ کو سناتے اور بعد عصر دیکھ کر تلاوت فرماتے تھے۔

## بڑھاپے میں قیام کی خواہش:

ایک مرتبہ بات آگئی تو حضرت نے اپنے مذکورہ معمول وحال کی بابت خود فرمایا:

(یہ وفات سے چند سال قبل کی بات ہے) ''یوں قرآن مجید پڑھنے میں (اب بھی) کچھ بوجھ نہیں ہوتا، مگر کھڑے ہوکر پڑھنے میں چکر آتا ہے، یہ اب ہوا ہے، پہلے یہ بات نہ تھی۔

## ایک رکعت میں تیرہ پارے پڑھے:

پہلے تو ایک مرتبہ ایک رکعت میں تیرہ پارے پڑھے تھے اور چار پانچ پارے تو پڑھا ہی کرتا تھا اور مدتوں عادت رہی کہ تین تین پارے پڑھتا تھا اور مختلف جگہوں میں جا جا کر سناتا، اس وقت حافظ کم تھے۔

چنانچہ گورے پوروا اور ہڑہا میں بھی سنایا، جموارہ میں تو سناتا ہی تھا، ابرچھی میں کئی مرتبہ سنایا۔

## ایک رات میں اکیس پارے پڑھے:

گورے پوروا میں ایک صاحب فدا حسین تھے انہوں نے قرآن سنانے کو کہا تو میں جموارہ سے اپنی ٹیم لے کر آیا، اس وقت ساتھ کچھ نوجوان طلبہ رہا کرتے تھے، شروع کیا تو ایک رات میں اکیس پارے پڑھے، تراویح ختم ہوئی تو بعض بوڑھے بولے:

''جان گئیں جان گئیں ، یہی کا وہابی کہت ہو وہابی ہوت تو اتنا قرآن نہ پڑھت''۔

(جان گئے اسی کو وہابی کہتے ہو، اگر وہابی ہوتا تو اتنا قرآن نہ پڑھتا۔)

واضح رہے کہ گورے پوروا ، ابرچھی، ہڑہا سخت قسم کے گاؤں تھے اور ہیں ، مگر حضرت کسی نہ کسی توسط سے گئے اور خود فرمایا کہ پہلے اتنے سخت نہ تھے، بعد میں ہو گئے۔

(ماخوذ از تذکرۃ الصدیق)



# معمولاتِ رمضان ونظام الاوقات

## حضرت اقدس فقیہ الامت مفتی محمود الحسن صاحب گنگوہیؒ

### ہمارے اکابر واولیاء کا اتباع سنت میں اعتکاف کا اہتمام:

اتباع سنت کے جذبہ وشوق میں اولیاء کاملین وعارفین کا بھی ماہ مبارک میں اعتکاف اور اکثر تلاوت ونوافل کا معمول ہمیشہ رہا ہے۔

متقدمین کا ذکر نہیں، ابھی ماضی قریب کے اکابر حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ حضرت رائے پوریؒ، حضرت تھانویؒ، حضرت مدنیؒ اور اخیر میں حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب نوراللہ مراقدہم کے یہاں رمضان المبارک میں سینکڑوں کی تعداد میں مریدین وخدام اور ماہ مبارک کے قدرداں حضرات جمع ہوجاتے تھے اور ذکر وشغل، تلاوت وعبادت میں پوری سرگرمی وعالی ہمتی سے مشغول رہتے اور گویا ایک رمضان گزرنے کے بعد سے ہی آنے والے رمضان کا انتظار شروع ہوجاتا اور ان اکابرین کے اندر رمضان آتے ہی ایک نیا جوش وولولہ اور ایک نئی نشاط وامنگ پیدا ہوجاتی تھی اور وہ کبھی زبان حال سے گویا ہوتے تھے ع

هذا الذی کانت الایام تنتظر
فلیوف للّٰه اقوام بما نذروا

یہ وہ دولت ہے جس کا زمانہ کو انتظار تھا اب وقت آگیا ہے کہ نذر ماننے والے اپنی نذر پوری کریں) اور کبھی یہ شعر ان کے حسب حال ہوتا ہے۔

پلاسا قیا وہ مئے دل فروز
کہ آتی نہیں فصل گل روز روز

فقیہ الامت حضرت اقدس مفتی صاحب قدس سرہٗ (جوان اکابر کے علوم و معارف اور باطنی وروحانی اوصاف وکمالات کے حامل وامین اوران کے صحیح وارث تھے) کو بھی ماہ مبارک کا اہتمام ہمیشہ سے رہا۔

## مسجد چھتہ میں ماہ مبارک کا اہتمام ومعمولات:

حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ماہ مبارک کا اہتمام شعبان سے ہی فرمایا کرتے تھے، شعبان کا چاند دیکھنے اوراس کے دن شمار کرنے کا اہتمام فرماتے، رمضان ہی کی وجہ سے حدیث پاک میں ہے۔

**يتحفظ من شعبان مالا يتحفظ من غيره.** (مشکوٰۃ شریف:ص۱۷۵)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ماہ شعبان کی نگرانی وحفاظت کا جتنا اہتمام فرماتے تھے کسی اور ماہ کا اتنا اہتمام نہیں فرماتے تھے۔

اورشعبان کے آخر میں ماہ مبارک کے فضائل بیان فرماتے اوراس کی قدردانی کی ترغیب دیا کرتے۔(مشکوٰۃ شریف:ص۱۷۳)

## رمضان المبارک کا انتظار واستقبال:

فقیہ الامت حضرت اقدس مفتی صاحب قدس سرہٗ کے یہاں بھی شعبان سے ہی ماہ مبارک کا اہتمام شروع ہوجاتا، محترم مولانا ابراہیم صاحب زیدمجدہم شعبان بلکہ بعض دفعہ اس سے پہلے ہی ماہ مبارک میں آنے والے مہمانوں کے لئے انتظامات شروع فرمادیتے، کیا کیا سامان آنا ہے کس کس چیز کی ضرورت پیش آئے گی، کھانا کون پکائے گا، تقسیم کون کرے گا، مہمان اور معتکفین کی خدمت کون کون کریں گے، بیرونی ممالک سے آنے والے مہمانوں کا کیا انتظار ہوگا، ٹکٹ وغیرہ کی سہولیات کس طرح ہونگیں، سردی وگرمی کا کیا ہوگا۔

غرضیکہ ماہ مبارک سے پہلے ہی سے آنے والوں کی ہر امکانی سہولت وراحت رسانی کی فکر کی جاتی اور تمام انتظامات درست کئے جاتے اور ماہ مبارک آنے سے پہلے ہی مسجد مہمانوں سے بھر جاتی ہر وقت مہمانوں کا تانتا لگا رہتا، کوئی دن میں آرہا ہے کوئی رات میں آرہا ہے، کوئی قافلہ صبح پہونچ رہا ہے، کوئی شام میں، کسی کی آمد کی اطلاع آرہی ہے، کسی کو لانے کے لئے اسٹیشن پہونچ رہے ہیں، کوئی اہلیہ کو لئے آرہا ہے اس کے لئے الگ انتظام کیا جارہا ہے، کوئی بچوں کو ساتھ لایا ہے، عجیب ایک بہار ہورہی ہے، دیکھتے ہی دیکھتے ۲۹ر رمضان کو مسجد اندر باہر اوپر نیچے سب بھر گئی مسجد کے دائیں بائیں اور دارالعلوم کے بعض دیگر کمروں میں غیر معتکفین حضرات کا انتظام کرنا پڑتا مجمع کی کثرت کی وجہ سے جگہ تقسیم کی جارہی ہے ایک کے حصہ میں بعض دفعہ ڈیڑھ فٹ ہی جگہ آسکی، مگر اس پر ہر ایک خوش ہے کہ کیا دولت میسر آگئی مہمانوں کی سہولت کے لئے بعض ہدایتیں لکھ کر آویزاں کردی گئیں آنے والے مہمان فلاں کے پاس اپنا نام اور مدت قیام درج کرائیں، زائد سامان فلاں کمرے میں فلاں کے پاس رکھیں دیگر ضروریات کے لئے فلاں سے رابطہ قائم کریں، زبانی بھی ان ہدایات کو دہرایا جاتا، احاطۂ مسجد کے غسل خانے بیت الخلاء ناکافی ہوجاتے، جس کی وجہ سے دارالعلوم کے اندر یا دارالعلوم ہی کی عمارت افریقی منزل میں مزید سہولت فراہم کی جاتی، مہمانوں کو ان کی نشان دہی کی جاتی آداب اعتکاف اور آداب مسجد نیز باہم ایک دوسرے کے حقوق بھی بتائے جاتے اور بار بار اس پر تنبیہ کی جاتی کہ اس کی کوشش ہو کہ وقت ضائع نہ ہو اور کسی کو اذیت نہ پہونچے چوبیس گھنٹہ کا نظام الاوقات کا نقشہ بھی آویزاں کردیا جاتا، نیز ایک کاغذ پر ضروری ہدایات بھی آویزاں کی جاتیں، نظام الاوقات اور ہدایات کا پرچہ قارئین کرام کی خاطر نقل کیا جاتا ہے۔

## نظام الاوقات برائے معتکفین مسجد چھتہ دیوبند:

صبح: ۱۱رتا۱۲ر کتابی تعلیم الاعتدال، گلدستۂ سلام ومحبت، فتاویٰ محمودیہ سے ابواب سلوک، حدود اختلاف، نعت محمود المقلب بہ وصف محبوب صلی اللہ علیہ وسلم۔

دوپہر: ۱رتا۳ر نماز ظہر آیۃ کریمہ، دعاء وذکر جہری۔

شام: بعد نماز عصر تاقبیل افطار، کتابی تعلیم، فضائل رمضان، اکابر کا رمضان، اکابر کا تقویٰ، اکابر دار العلوم دیوبند۔

اکمال الشیم، ارشاد الملوک ترجمہ امداد السلوک، موت کی یاد۔

بعد نماز مغرب تااذان عشاء، کھانا، چائے، انفرادی اعمال۔

رات: بعد نماز تراویح تا۱۵-۱۱ر فضائل درود شریف، فضائل صدقات بعد ختم سورۂ یٰسین وصلوٰۃ وسلام اور دعا۔

۳رتاانتہائے وقت سحری کھانا چائے، انفرادی اعمال۔

## ضروری ہدایات برائے مقیمین ومعتکفین مسجد چھتہ دیوبند:

(۱) خانقاہ میں ہونے والے تمام اجتماعی اعمال میں ہر ایک ساتھی شریک ہو کتابی تعلیم، ختم آیت کریمہ، سورۂ یٰسین، صلوٰۃ وسلام اور کھانا چائے وغیرہ۔

(۲) ہر ساتھی مندرجہ ذیل معمولات کو اختیار کرنے کی سعی فرماویں۔

چوبیس گھنٹے کے اپنے معمولات کا نظام الاوقات مرتب فرمالیں۔

(الف) ہر نماز باجماعت تکبیر اولیٰ کے ساتھ ادا فرمائیں۔

(ب) ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی اور تسبیحات فاطمی کا التزام رکھیں۔

(ج) تیسرا کلمہ، درود شریف، استغفار، صبح وشام ایک ایک تسبیح الحزب الاعظم کی ایک منزل، صلوٰۃ وسلام روزانہ پابندی سے پڑھنے کی عادت بنالیں، وقت بچ جائے تو کلمہ طیبہ: لا الٰہ الا اللّٰہ، استغفار، درود شریف اور سبحان اللّٰہ وبحمدہٖ

**سبحان اللّٰہ العظیم، حسبنا اللّٰہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ ونعم النصیر، یا حیُّ یا قیوم برحمتک استغیث** اورآیت کریمہ **لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ** کی کثرت رکھی جائے حفاظ کرام تہجد کی نوافل میں قرآن پاک سننے سنانے کی ترتیب بنائیں اورنوافل کی جماعت میں مسلک حنفی کے مطابق زیادہ سے زیادہ ۲-۴/افراد شریک ہوں۔

(د)　ہرروز سورۂ یٰسین شریف کی تلاوت فرما کر اپنے سلسلہ کے مشائخ کو ثواب پہنچائیں، ہرروز بعد نماز مغرب سورۂ واقعہ، بعد عشاء سورۂ ملک، اور ہر نماز کے بعد اور سوتے وقت الحمد شریف چاروں قل اور آیت الکرسی پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیرنے کا معمول بنائیں۔

تہجد ۸/رکعات کم ازکم ۲/رکعات، اشراق چار رکعات، چاشت آٹھ رکعات اور اوابین کم ازکم چھ رکعات ان نوافل میں سے ہر ایک کا..................اہتمام رکھیں۔

(ہ)　ہفتہ میں کم ازکم ایک مرتبہ صلوٰۃ التسبیح، جمعہ کے دن سورۂ کہف اور جمعہ کی عصر کی نماز کے بعد **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا** اسّی مرتبہ پڑھنا چاہئے۔

(و)　ہر ساتھی اس بات کا خیال رکھے کہ اس سے دوسرے ساتھی کو کوئی اذیت نہ پہنچے اور اگر کسی سے اذیت پہنچ جائے تو صبر کرے کہ یہ مہینہ صبر کا ہے، کوئی ساتھی کسی دوسرے ساتھی کا سامان بلا اجازت استعمال نہ کرے، بلکہ ان کے سامان کا خیال رکھے۔

(ز)　اپنے اوقات کی حفاظت کریں اور قلت کلام اور قلت طعام، قلت منام میں سے اول الذکر کا خاص خیال رکھیں، بلاضرورت شدیدہ کسی سے بات نہ کی جائے، اجتماعی مٹھائی چائے، پان پھل وغیرہ کے دور چلانے سے سخت احتراز فرماویں، ہمارے حضرت دامت برکاتہم کا منشاء یہی ہے کہ بلاضرورت بات چیت نہ کریں، وقت کی قدر کریں، بقیہ دو کے اختیار کرنے نہ کرنے میں ہمارے

حضرت مدظلہم کی طرف سے کوئی پابندی نہیں۔

(ح) ان سب اعمال کو اپنی زندگی میں اپنانے کا آسان نسخہ یہ ہے کہ روزانہ سونے سے قبل اپنے نفس سے دن بھر کے اعمال کا محاسبہ (حساب و کتاب) کیا جائے اعمال مطلوبہ پر اللہ تعالیٰ ذوالجلال کا شکر ادا کیا جائے اور غیر مطلوبہ سرزد ہونے پر نفس کو ملامت سرزنش اور آئندہ کے لئے توبہ کی جائے)۔فقط

غرض کہ اسکا پورا اہتمام ہوتا کہ کسی کو کسی سے اذیت نہ پہونچے اور وقت بھی ضائع نہ ہو، چنانچہ بہت سے حضرات یومیہ قرآن پاک ختم فرمالیتے تھے، بعض حضرات نصف قرآن یومیہ، اس کا بھی اہتمام ہوتا کہ رات کو حفاظ نفلوں میں قرآن پاک سنانے کا اہتمام کریں، اس کی یہ شکل ہوتی کہ ایک حافظ کے ساتھ دو تین آدمی شریک ہوتے حافظ سناتا یہ حضرات سامع بنتے، بہت سے حضرات مسجد کے باہر صحن میں قرآن پاک دیکھ کر تلاوت میں مشغول رہتے اور پوری رات نوافل و تلاوت کا یہ سلسلہ جاری رہتا، بعض حضرات کچھ دیر آرام کرتے اور پھر اُٹھ کھڑے ہوتے۔

## حضرت فقیہ الامت کا آنے والے مہمانوں کی راحت رسانی کی فکر:

حضرت قدس سرہ کی طرف سے مہمانوں کی راحت رسانی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا جاتا مختلف شہروں میں مختلف صوبوں اور مختلف ملکوں سے آنے والے مہمانوں کے مزاج کی رعایت کھانے میں رکھی جاتی سحر و افطار اور شام کے کھانے میں دستر خوان صحیح وقت پر بچھانے اور دونوں وقت چائے کا بھی نظم ہوتا، افطار میں مختلف قسم کے میوہ جات اور پھلوں اور مختلف قسم کے مشروبات کا انتظام کیا جاتا، پورے مجمع کے لئے کھجور و زمزم کا بھی انتظام ہوتا، زمزم خواص کے لئے فنجان اور پیالیوں میں پیش کیا جاتا اور بقیہ مجمع کے لئے ایک بڑے ٹپ میں زمزم ڈال دیا جاتا، مدنی کھجوروں کا بھی اہتمام کیا جاتا، حکیم وڈاکٹروں کا بھی انتظام کیا جاتا، ان کا وقت مقرر ہوتا کہ فلاں فلاں وقت حکیم صاحب اور

ڈاکٹر صاحب آئیں گے، بیمار حضرات حسب مزاج ان سے رجوع کرتے۔

## تراویح میں قرآن پاک سنانے کا معمول:

تراویح میں عموماً تین قرآن پاک ختم ہوتے، ہر عشرہ میں الگ الگ حافظ سناتا اور درمیانی عشرہ میں بقیہ معتکفین کو موقع دیا جاتا کہ ایک ایک پارہ ایک ایک حافظ پڑھتا اس طرح ہر شب میں تین حافظ تین پارے سناتے۔

## ماہ مبارک میں سحری کا اہتمام:

سحر میں ڈھائی بجے بیدار کر دیا جاتا، اخیر رمضان میں تقریباً سوا دو بجے بیدار کیا جاتا جو حضرات بیدار کرنے پر مقرر تھے، وہ سونے والوں کا ہلکے سے پیر دباتے یا پیر پر ہاتھ رکھتے اور سونے والا اٹھ کھڑا ہوتا، چند منٹ میں سب بیدار ہوجاتے، نہ آواز ہوتی، نہ شور، نہ الارم بجایا جاتا نہ اعلان کیا جاتا بتی روشن کردی جاتی، جس کو شب میں تقریباً بارہ بجے حضرت قدس سرہ کے بیان کے چند منٹ بعد بند کردیا جاتا تھا، ہر شخص استنجاء وضو سے فارغ ہوکر نوافل میں مشغول ہوجاتا اور منتظمین کی جانب سے اڑھائی بجے ہی دسترخوان بچھا دیا جاتا اور برتن لگا دئے جاتے اور اعلان کردیا جاتا مہمان حضرات دسترخوان پر تشریف لے آئیں، کھانا شروع ہوجاتا، جو حضرات کھانا کھلانے اور پانی پلانے پر مقرر تھے سب خوبصورتی اور خاموشی کیساتھ اس کو انجام دیتے، کھانے چائے سے فارغ ہونے والے نوافل تلاوت اور دعاء میں مشغول ہوجاتے، ساڑھے تین بجے یا پونے چار بجے عموماً سب فارغ ہوکر تلاوت میں مشغول ہوجاتے، یہ منظر بھی عجیب پر کیف منظر ہوتا، نماز فجر اول وقت ہوتی اور پھر اندر کے حصہ کی بجلی بند کردی جاتی اور سب سوجاتے کچھ حضرات اس وقت بھی تلاوت کرتے اور وہ باہر صحن میں بیٹھ کر تلاوت کرتے تا کہ سونے والوں کو اذیت نہ ہو۔

## رمضان المبارک میں فجر بعد سونے کا معمول:

سونے کا یہ وقت دس بجے تک ہوتا دس بجے سے قبل کسی کو بیدار نہ کیا جاتا، البتہ ازخود حسب توفیق بیدار ومشغول ہوتے رہتے، لیکن دس بجے سب کو بیدار کردیا جاتا، دس بجے تک وہی حضرات عموماً سوتے جو شب میں بالکل نہ سوتے، اور سب استنجاء وغیرہ سے فارغ ہوکر نوافل وتلاوت میں مشغول ہوجاتے، گیارہ بجے سے بارہ بجے تک کتاب سنائی جاتی۔

## نظام الاوقات برائے مریدین ومتوسلین:

فضائل رمضان اکابر کا رمضان اور الاعتدال فی مراتب الرجال اس کے بعد پھر تلاوت کا سلسلہ شروع ہوجاتا، کچھ حضرات تھوڑی بہت دیر استراحت فرماتے اذان پر اٹھ کر نماز ظہر کی تیاری اور اس سے فارغ ہوکر آیت کریمہ کا ختم ہوتا اس کے بعد اجتماعی دعاء ہوکر ذکر بالجہر کی مجلس شروع ہوجاتی، کسی پر ذوق وشوق کسی پر لطف وسرور اور کسی پر گریہ وبکا کا غلبہ طاری رہتا، قبل عصر یہ مجلس ختم ہوکر عصر بعد حضرت مفتی صاحب قدس سرہ کی مجلس ہوتی جس میں ارشاد الملوک اکمال الشیم پڑھ کر سنائی جاتی مغرب سے پندرہ منٹ پہلے یہ مجلس ختم ہوتی اور سب حضرات دعا وتلاوت مراقبہ وغیرہ میں مشغول ہوجاتے منتظمین حضرات افطار کے لئے دسترخوان بچھا دیتے اور افطار سے پانچ منٹ پہلے اعلان ہوتا کہ مہمان حضرات دسترخوان پر تشریف لے آئیں افطار کا اعلان کبھی زبانی ہوتا کبھی صرف اذان پر اکتفا ہوتا گھنٹی یا نقارہ کا دستور نہیں تھا، افطار اطمینان سے ہوتا، اس کے بعد نماز ادا کی جاتی، نماز کے بعد کھانے کے لئے دسترخوان لگا دیا جاتا، مہمان حضرات مختصر نفلیں پڑھ کر دسترخوان پر آجاتے اور پھر بعد میں اپنی نوافل پوری کرتے کھانے کے بعد چائے کا بھی اہتمام ہوتا۔

سحر وافطار ہر موقع پر میزبان (حضرت قدس سرہ) کی سخاوت اور فیاضی کا خوب

ظہور ہوتا، مختلف انواع کے ذریعہ مہمانوں کی دلداری کی جاتی، عشاء کے بعد معمولات تراویح وغیرہ سے فراغت پر تقریباً بارہ بجے رفقاء کار آپس میں مذاکرہ کرتے کسی مہمان کو کسی کے رویہ سے شکایت تو نہیں ہوئی کسی کے بارے میں معلوم ہوتا اس سے احتساب ہوتا باز پرس ہوتی اوراس مہمان سے معافی مانگی اور تدارک کی کوشش کی جاتی۔

## رمضان میں حضرت مفتی صاحب کے بیان کرنے اور دعا مانگنے کا اہتمام:

دعاء کے بعد صلوٰۃ وسلام کی چہل حدیث ہوتی ایک شخص پڑھتا اور پورا مجمع سنتا اس کے بعد حضرت مفتی صاحب کا بیان ہوتا سیدھے سادھے الفاظ ہوتے، مگر آبدار موتیوں کی طرح صاف ستھرے، نہ واعظوں جیسا جوش ہوتا نہ آواز سخت ہوتی اور نہ ہی اس میں تکلف وتصنع کا شائبہ ہوتا، اخیر سالوں میں ناسازی طبع کی وجہ سے وعظ کے بجائے فضائل صدقات یا حضرت والا کے مواعظ پڑھ کر سنائے جاتے، دعاء کبھی بالجہر ہوتی کبھی بالسر کسی ایک طریق کا التزام نہیں تھا، دعاء میں بھی سادہ الفاظ ہوتے، دعاء بالجہر ہوتی یا بالسر مجمع پر گریہ غالب ہوتا، اکثر کی ہچکیاں بندھ جاتیں اور بعض کی چیخیں نکل جاتیں، دعا شروع ہوتے ہی مجمع کی حالت بدل جاتی، بجلی کے مثل کوئی چیز قلوب میں کوند جاتی جو دلوں میں گرمی ورقت پیدا کر دیتی اور مجمع کو بےخود بنا دیتی۔

## ماہِ مبارک میں معمولات فقیہ الامت قدس سرہ:

ابتدائی دور کے رمضان کے معمولات تو اوپر گزر چکے ہیں، اخیر دور میں حضرت مفتی صاحب قدس سرہٗ شب میں ڈھائی بجے یا اس سے پہلے بیدار ہوکر نوافل میں مشغول ہوجاتے طویل نفلیں ہوتیں جن سے ساڑھے تین بجے کے قریب فراغت ہوجاتی، پھر سحری تناول فرماتے جو صرف چند لقمے ہوتی اور پھر نوافل میں مشغول ہوجاتے اذان فجر پر سنت الفجر مختصر پڑھتے، فوراً فرض نماز ہوتی نماز بعد استراحت فرماتے اور سات ساڑھے سات بجے تقریباً بیدار ہوجاتے، استنجاء ووضو سے فراغت فرماتے۔

## اشراق میں قرآن پاک پڑھنے کا معمول:

اشراق میں مشغول ہوجاتے اس وقت قرأۃ کافی طویل ہوتی اور نماز میں استغراق اور انقطاع عن الخلق کی وہ کیفیت ہوتی گویا **الصلوٰۃ معراج المؤمنین و مناجات رب العالمین** اور **فلا تسئل عن حسنهن و طولهن** (ان کی خوبصورتی اور لمبائی کو مت پوچھ) کا پورا ظہور ہوتا، اس......ضعف پیری و ناتوانی و کثرت امراض (کہ کھڑے ہوتے ہی عموماً فوراً چکر آتا تھا) کے باوجود نماز میں خدا معلوم کہاں سے یہ قوت آجاتی کہ ضعف کا شائبہ تک بھی نہ ہوتا، کمال خشوع و خضوع کے ساتھ ساڑھے نو بجے تقریباً اشراق سے فراغت ہوتی اس کے بعد ایک دو صاحب کا قرآن پاک سماعت فرماتے تقریباً دس بجے تک۔

## حضرت کا رمضان میں اہم خطوط اور ضروری فتاویٰ کے جوابات املا کرانا:

اس کے بعد اہم اور ضروری خطوط اور فتاویٰ کے جوابات املا کراتے اسی دوران معتکفین میں سے کوئی سوال کرتا، حضرت جواب ارشاد فرماتے تقریباً گیارہ بجے تک یہ سلسلہ رہتا گیارہ سے ساڑھے گیارہ تک حضرت قدس سرہ کے فتاویٰ یا اور کوئی رسالہ حضرت قدس سرہٗ کو سنایا جاتا اور حضرت قدس سرہٗ مناسب ترمیم حذف، اضافہ فرماتے ساڑھے گیارہ بجے کتاب الاعتدال فی مراتب الرجال پڑھ کر سنائی جاتی، جس میں تمام معتکفین شرکت فرماتے حضرت والا قدس سرہٗ اپنے معتکف ہی میں کتاب سنتے اور توجہ فرماتے اور حاضرین کو ہر کتاب میں شرکت کا حکم فرماتے، بارہ بجے کتاب ختم ہوتی اس کے بعد کسی کو کوئی خاص مشورہ کرنا ہوتا کرتا، بعض اصحاب یکے بعد دیگرے کوئی کتاب حضرت قدس سرہ سے پڑھتے اذان ظہر کے قریب تک یہی سلسلہ رہتا اذان سے قبل ہی حضرت استنجاء وضوء وغیرہ سے فراغت فرماتے اور سنتوں میں مشغول ہوجاتے اور ان چار سنتوں میں بھی قرأت کافی طویل ہوتی اور جماعت کے وقت تقریباً سنتوں سے فراغت ہوتی۔

نماز کے بعد معمولات آیت کریمہ کا ختم بعدہ دعا میں حضرت قدس سرہ شرکت فرماتے اس کے بعد ذاکرین ذکر میں مشغول ہوجاتے۔

## رمضان میں بیعت لینے کا معمول:

حضرت قدس سرہ اپنے معتکف میں تشریف لیجاتے جہاں بیعت ہونے والے حضرات پہلے سے جمع ہوجاتے ان کو بیعت فرماتے پہلے سے بیعت شدہ حضرات میں سے کسی کو کچھ پوچھنا ہوتا یا ذکر میں اضافہ کرانا ہوتا وہ بھی حاضر ہوکر اپنی اپنی باتیں مختصراً عرض کرتے حضرت والا ہر ایک کے موافق جواب سے سرفراز فرماتے اس کے بعد ذکر میں مشغول ہوجاتے اور ذاکرین کی طرف توجہ فرماتے جس کے اثرات حسب حال ذاکرین محسوس فرماتے بعض مخصوص احباب نے بیان کیا کہ دوران ذکر محسوس ہوتا ہے کہ کوئی چیز قلب میں بھری جارہی ہے اپنے ذکر کے بعد حضرت قدس سرہ کچھ وقفہ کے لئے استراحت فرماتے جو برائے نام ہی استراحت ہوتی، چونکہ استراحت کا وقت دن بھر میں عموماً فجر بعد ہی ہوتا، پھر استراحت کا موقعہ نہ ہوتا کچھ دیر بعد ہی مردانہ وار کھڑے ہوجاتے اور استنجاء وضوسے فارغ ہوکر پھر نفلوں میں مشغول ہوجاتے، اذان عصر کے بعد سنتیں پڑھتے جن میں قرأت کافی طویل ہوتی اور کبھی یہ سنتیں زیادہ طویل نہ ہوتیں، بلکہ مختصر ہوتیں اور سنتوں سے فارغ ہوکر تلاوت میں مشغول رہتے۔

## عصر بعد حضرت جیؒ کا مجلس میں شرکت فرمانا:

نماز عصر کے بعد پھر عمومی مجلس ہوتی، جس میں خود حضرت قدس سرہ شرکت فرماتے غروب سے پندرہ منٹ قبل تقریباً یہ مجلس ختم ہوتی، جس میں کتاب اکمال الشیم اور ارشاد الملوک اور بعض دیگر کتابیں پڑھی جاتیں اس کے بعد حضرت قدس سرہ تلاوت، تسبیح، دعاء وغیرہ میں مشغول ہوجاتے۔

## افطار میں تھوڑا کھانا کھانے کا معمول:

اس کے بعد افطار میں ایک فنجان زمزم ایک آدھ کھجور تناول فرماتے، فنجان بھی آدھا خود نوش فرماتے اور آدھا خادم خاص مستغنی عن الالقاب محترم مولانا الحاج محمد ابراہیم صاحب مدظلہ وزاد لطفہ افریقی پانڈور کے حوالے فرماتے چند گھونٹ کوئی شربت نوش فرماتے اور دوسری چند چیزیں بھی چکھتے، گو بظاہر بالکل اخیر تک مشغول رہتے، مگر یہ مشغولی محض خدام کی دلداری کے طور پر ہوتی اس کے بعد نماز مغرب ہوتی، حضرت قدس سرہ نماز مغرب کے بعد نوافل میں مشغول رہتے اور اطمینان کے ساتھ نوافل سے فراغت پر کھانے میں شرکت فرماتے یہ شرکت بھی برائے نام شرکت ہوتی آدھی چپاتی شاید ہی بمشکل تناول فرماتے ہوں ورنہ تو کوئی ہڈی چوستے رہتے، جس سے معلوم ہو کہ کھانے میں مشغول ہیں، کئی سال قبل ایک موقع پر ماہ مبارک ہی میں شام کے کھانے کے بارے میں فرمایا تھا، مہمانوں کی رعایت میں بیٹھ جاتا ہوں ورنہ خواہش نہیں ہوتی، کھانے کے بعد ۱۵-۲۰ر منٹ استراحت فرماتے اور اذان عشاء پر وضوء استنجا سے فارغ ہو کر قبل عشاء کی سنتوں میں مشغول ہوتے، پھر فرض وتراویح ادا ہوتی اس کے بعد یٰسین شریف کا ختم پھر صلوٰۃ وسلام پڑھا جاتا، جس میں حضرت قدس سرہ برابر شریک رہتے اس کے بعد حضرت قدس سرہ کا وعظ ہوتا، آدھ پون گھنٹہ کبھی کم وبیش حسب ذوق جس کی کچھ کیفیت اوپر گزر چکی، اخیر سالوں میں ناسازئ طبع کی وجہ سے کوئی کتاب پڑھ کر سنائی جاتی، بیان کے بعد نئے آنے والے یا صبح کو جانے والوں کا مصافحہ ہوتا کہ عمومی مصافحہ کا ایک یہی وقت ہوتا تھا دن میں آئے ہوئے مہمان حضرات اسی وقت مصافحہ کرتے اور جو حضرات کل کسی وقت جانے والے ہیں وہ بھی اسی وقت مصافحہ کر لیتے خواص حضرات دن میں بھی کسی وقت موقع پا کر جب حضرت والا استنجاء ووضوء کے لئے تشریف لے جاتے، آتے جاتے وقت مصافحہ کر لیتے مصافحہ سے فراغت پر حضرت قدس سرہ اپنے معتکف میں تشریف لے جاتے، خدام حضرات کوئی پھل یا کبھی کوئی آئسکریم وغیرہ یا کوئی شربت وغیرہ لاتے جس میں بعض خصوصی مہمان

بھی شریک ہوتے، کبھی ایسا بھی ہوتا کہ بعض خصوصی حضرات کے لئے ان کے اپنے اپنے معتکف پر پہنچا دیا جاتا، جس میں کبھی ۱۲؍ کبھی اس سے زائد وقت ہوجاتا اس کے بعد حضرت والا قدس سرہ بظاہر استراحت فرماتے کہ دیکھنے والے سمجھتے کہ سورہے ہیں ورنہ بعض خدام خواص نے لیٹے ہوئے بھی آہستہ آہستہ قرآن پاک کی تلاوت کرتے ہوئے دیکھا۔

## نصف صدی زائد ایک قرآن یومیہ پڑھنے کا معمول:

ان تمام معمولات ومشاغل کے ساتھ ایک قرآن پاک یومیہ ختم فرماتے کہ نصف صدی سے زائد سے ہر ماہ مبارک میں یومیہ ختم کلام کا معمول تھا۔ (مواعظ فقیہ الامتؒ)

غرضیکہ ماہ مبارک میں وہ دینی وروحانی ماحول ہوتا کہ اسی جیسے ماحول کا حال غالبًا حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی قدس سرہ نے تحریر فرمایا ہے، جو خدا کا بندہ تھوڑی دیر کے لئے بھی اس ماحول میں آجاتا وہ دنیا ومافیہا سے بے خبر ہوجاتا، افسردہ طبیعتوں میں نئی گرمی بلکہ...............سرگرمی پست ہمتوں میں عالی ہمتی اور اولوالعزمی، بلکہ مردہ دلوں میں زندہ دلی اور بلند پروازی پیدا ہوجاتی، بجلی کا ایک کرنٹ تھا جو دلوں سے دلوں کی طرف پہونچ جاتا ہے اور مردہ جسموں میں ایک بجلی سی پیدا کردیتا ہے، جو شخص اس روحانی وملکوتی فضا کو دیکھتا، اس کا قلب شہادت دیتا کہ جب تک خدا طلبی کا یہ ہنگامہ برپا ہے اور دین وروحانیت کی شمع کے پروانوں کا ہجوم ہے اور ہر قسم کے دنیوی اغراض اور نفس پرستی ودنیا طلبی سے بالاتر ہوکر خدا کو راضی کرنے اور اپنی آخرت کو بنانے کے لئے اتنے آدمی کسی جگہ جمع ہیں، دنیا تباہ نہ ہوگی اور زندگی کی اس بساط کو تہہ کرنے کا فیصلہ نہیں کیا جائے گا اس وقت وہ بے اختیار خواجہ حافظ کے الفاظ میں اس طرح گویا ہوجاتا تھا۔

از صد سخن پیرم یک نکتہ مرایا داست
عالم نہ شود ویراں تا میکدہ آباداست

**ترجمہ**: مجھے اپنے پیر کی سو باتوں میں سے ایک نکتہ یاد ہے۔
جب تک میکدہ آباد ہے دنیا برباد نہیں ہوسکتی۔

## اعتذار فقیہ الامت قدس سرہٗ:

ان تمام تر خدمات معتکفین و مقیمین کی امکانی راحت رسانیوں کے باوجود حضرت فقیہ الامت قدس سرہ اخیر دن میں آنے والوں کا شکریہ ادا فرماتے اور معذرت فرماتے کہ میں آپ حضرات کے شایان شان کوئی خدمت نہیں کرسکا، اپنے گھروں میں آپ حضرات آرام سے رہتے یہاں وہ آرام نہیں مل سکا اس لئے معافی چاہتا ہوں، آپ حضرات معاف فرمائیں۔

ان کلمات کے سنتے ہی حالت بدل جاتی چیخ و پکار اور ہچکیوں کی آواز بلند ہوجاتی اور یہ حال ہوتا گویا ذبح کر دیا گیا بہ مشکل حاضرین اپنے آپ کو قابو میں کر پاتے۔

## معمولاتِ عید الفطر:

(نماز عید اور مہمانوں کی واپسی) ماہ مبارک ختم ہوتا نماز عید کا اعلان کر دیا جاتا اول وقت اشراق کے وقت ہی نماز میں ہوتی تاکہ بآسانی دور دراز جانے والے حضرات جاسکیں قریب کے بہت سے حضرات شام ہی میں چاند ہوتے ہی اپنے گھروں کو لوٹ جاتے۔

## شب عید کے معمولات:

شب عید میں ذکر صبح صادق سے قبل ہی کرلیا جاتا اور نماز فجر کے بعد فوراً ہی حدیث مسلسل بیوم العید اور حدیث مسلسل بضیافت الاسودین پڑھی جاتی اور سب کو زمزم کھجور تقسیم کیا جاتا نماز فجر کے فوراً بعد دستر خوان لگ جاتا اور سویاں وغیرہ کھلائی جاتیں، اور معتکفین مہمانان کرام حضرت والا قدس سرہ سے مصافحہ کرتے حضرت والا مصافحہ کے ساتھ ساتھ ہر ایک کو ایک عطر کی شیشی کوئی رومال یا تولیہ وغیرہ عنایت فرماتے اور عید کی نماز ہوتے ہی اکثر حضرات اپنے اپنے گھروں کو لوٹ جاتے۔

اور ماہ مبارک کی ساری رونق ختم ہوجاتی خود حضرت والا قدس سرہ کے چہرۂ اقدس پر محسوس کرنے والے رنج وغم کے اثرات محسوس کرتے۔ (ماخوذ از حیاتِ محمود)

# معمولاتِ رمضان ونظام الاوقات

## فدائے ملت امیر الہند حضرت مولانا سید اسعد صاحب مدنیؒ

### حضرت امیر الہندؒ اور ماہِ رمضان المبارک:

حضرت امیر الہندؒ کے یہاں رمضان المبارک، تراویح، قیام لیل اور اعتکاف کا خاص اہتمام ہوتا تھا، اس ماہ میں آپ کے مخصوص معمولات ہوتے تھے، ان معمولات کو ذیل میں مختصراً ذکر کیا جارہا ہے۔

### حضرت امیر الہندؒ کی عبادت وریاضت:

رمضان المبارک کے مہینے میں حضرت کا پورا وقت تراویح، تہجد، اعتکاف، ذکر وظائف اور دیگر اعمال میں گزرتا، لیکن دن کا اکثر حصہ تلاوت کلام اللہ میں صرف فرماتے، کسی مجبوری کی بنیاد پر اگر دہلی آنا ہوتا تو صبح تشریف لاتے اور کوشش ہوتی کہ واپسی نماز عشاء تک ہوجائے تاکہ تراویح کی نماز نہ چھوٹے۔

### حضرت امیر الہندؒ اور آپ کا رمضان المبارک:

رمضان المبارک کے مہینے میں اعتکاف میں آنے والے معتکفین مہمانوں کے انتظام کے لئے اور ان کو سہولیات فراہم کرانے کے لئے حضرت کم از کم تین مہینہ یا اس سے بھی پہلے تیاری شروع فرمادیتے، گیہوں کہاں سے آئیں گے؟ مہمانوں کے لئے اچھے چاول کا انتظام کون کرے گا؟ لکڑیاں کون لائے گا؟ خرچے کی باریک باریک چیز کی نگرانی حضرتؒ خود فرماتے۔ Sample منگواتے، یہاں تک کہ گوشت کہاں سے آئے گا؟ باورچی کہاں سے اور کتنے آئیں گے؟ مکمل تفصیل حضرت بذات خود معلوم کرتے، معتکفین

کے لئے افطار میں زمزم اور مدینہ طیبہ کی کھجوروں کا پابندی سے اہتمام فرماتے، اس میں بھی اس بات کا اہتمام رہتا کہ وہ خاص مدینہ طیبہ سے منگوائی گئی ہوں، رمضان المبارک میں حضرت امیر الہندؒ دیوبند کے اکابر کے گھروں میں افطار کا سامان بھیجنے کا اہتمام فرماتے، خاص کر حکیم الاسلام حضرت قاری محمد طیب صاحبؒ، حضرت شیخ الہندؒ اور اپنے رشتے داروں کے گھروں میں پھلوں کی بڑی بڑی ٹوکریاں اور دوسری اقسام کے افطار کا سامان بھیجنے کا اہتمام فرماتے، تندرستی کے زمانے میں جب حضرت چل پھر سکتے تھے تو ہم نے دیکھا کہ افطار سے فارغ ہوکر، مغرب کی نماز کے بعد کھانا لگ جاتا تو حضرتؒ بذات خود چل پھر کر مہمانوں کی نگرانی فرماتے اور ایک ایک دستر خوان پر پہنچتے کہ کہیں کوئی کمی تو نہیں ہے اور یہی معمول حادثے کے بعد بھی رہا، حضرتؒ وہیل چیئر پر تشریف رکھتے اور انتہائی تکلیف کے باوجود گھوم گھوم کر ایک ایک مہمان کی خبر لیتے اور تہجد کے بعد سحری کے وقت بھی یہی معمول دیکھنے میں آتا تھا، کبھی منتظمین کی خبر گیری فرماتے کہ کہیں کوئی بدنظمی نہ ہو اور اگر کہیں کوئی بدنظمی یا کمی ہوتی تو منتظمین حضرات پر خوب برستے۔

قابل ذکر بات یہ ہے کہ حضرتؒ کے گھرانے کے سارے بچے خدمت گاروں میں ہوتے اور ہر ایک خادم بن کر تمام معتکفین کی خدمت میں مشغول نظر آتا، رمضان المبارک میں پوری دنیا سے آنے والے معتکفین میں جو مخصوص مہمان ہوتے ان کے لئے حضرت تاکید کے ساتھ ناچیز سے ہدیہ دینے کے لئے اچھا عطر منگایا کرتے اور خود ہی ان میں تقسیم بھی فرماتے، مغرب کے بعد کھانے کے دستر خوان پر یا سحری کے وقت وہ ہمیشہ کچھ سستی کی وجہ سے تاخیر سے پہنچتا، لیکن اس درمیان حضرتؒ کئی مرتبہ زور سے آواز لگواتے کہ ''مولوی بدرالدین کہاں ہے؟'' یہ بڑے پن کی بات ہے اور مجھ بے حیثیت کے لئے لائق فخر اور باعث سعادت ہے کہ جب تک بندہ نہ پہنچتا، کھانا تناول نہ فرماتے، آپ کے یہاں آخری رمضان المبارک سے پہلی والی رات قرآن کریم ختم کرنے کا معمول تھا، شروع زمانے یعنی ۱۹۷۵ء کی بات ہے کہ اس زمانے میں حضرتؒ کا مدنی مسجد میں اعتکاف کا

معمول تھا، اس وقت احقر کا معمول یہ تھا کہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں دیوبند حاضر ہوتا جن میں اول پانچ دن سہارنپور میں حضرت شیخ زکریاؒ کے یہاں گذارتا تھا اور باقی ایام دیوبند میں، البتہ مسجد میں صرف رات ہی میں قیام ہوتا تھا، حضرت مولانا سید ارشد مدنی صاحب تراویح پڑھاتے تھے اور ختم والی رات میں بڑی لمبی دعا ہوتی تھی، دور دراز سے ہزاروں لوگ تشریف لاتے، اس دوران بھی الحمدللہ بندہ کئی بار شریک ہوا، ان کی سحری اور افطار کا انتظام ہوتا، آخر میں جب حضرت امیر الہندؒ جامع رشید میں اعتکاف فرمانے لگے تو اکثر بھائی محمود نے تراویح پڑھائی، آخری رات میں وہی معمول ہوتا کہ ختم قرآن کریم بڑے اہتمام سے ہوتا، جس میں عورتیں بھی شریک ہوتیں، مسجد کی بالائی منزل میں دائیں طرف انتہائی پردے کے ساتھ ان کے لئے علیحدہ انتظام ہوتا اور دور دور تک عورتوں اور مردوں کا اختلاط بالکل نہ ہوتا، اکثر رمضان المبارک کے آخری دن بعد نماز ظہر حضرتؒ تقریر فرماتے، جس میں رمضان المبارک میں اپنی کوتاہیوں کا ذکر کرتے، رمضان المبارک کی ناقدری پر افسوس کا اظہار فرماتے، مہمانوں سے مہمان نوازی میں کمی کی وجہ سے انتہائی شرمندگی کا اظہار فرماتے، خود بھی روتے اور سارے اہل مجلس کو رلاتے، یہاں تک کہ لوگوں کی ہچکیاں بندھ جاتیں، اسی مجلس میں اکثر جن حضرات کو اجازت دینی ہوتی تو اجازت بھی مرحمت فرمادیتے، اجازت دینے کا سلسلہ کبھی رمضان المبارک کے دو تین دن کے بعد بھی ہوتا۔

وفات سے قبل آخری رمضان المبارک میں حضرت امیر الہندؒ نے حسب سابق معذرت کی اور شرمندگی کا اظہار کیا، فرمانے لگے: ”کمزوری بڑھ گئی ہے، بیماریوں نے گھیر لیا ہے، مجھے جس طرح آپ حضرات کا خیال رکھنا چاہیئے تھا ویسا نہ کرپایا کہ دیوبند بہت چھوٹا سا قصبہ ہے، یہاں تمام سہولیات میسر بھی نہیں ہیں اس لئے میں انتہائی شرمندہ ہوں، مجھے ایسا لگ رہا ہے کہ میں زندگی سے دور اور موت سے قریب ہوتا جارہا ہوں، مجھے نہیں لگتا کہ آئندہ سال تک زندہ رہوں گا“ اتنا کہنا تھا کہ پوری مسجد میں لوگوں کی چیخیں نکل گئیں،

لوگ دہاڑیں مار مار کر رونے لگے، اسی ہماہمی میں جیب سے ایک پرچہ نکالا اور کچھ خاص لوگوں کو اجازت مرحمت فرمائی، اللہ تعالیٰ کا شکر واحسان ہے کہ آخری نام حضرتؒ نے خاکسار کا لیا اور اجازت مرحمت فرمائی، یہ سنتے ہی احقر کی جو کیفیت ہوگئیں وہ بیان سے باہر ہے، ہچکیاں بندھ گئیں، میں سر جھکائے ہوئے تھا، لوگ مجھے مبارکباد دینے میں مشغول تھے، مجھے کچھ پتہ نہیں چلا کہ حضرتؒ مسجد سے کب تشریف لے گئے؟ کہاں کیا ہوا؟ بس ایک بے خودی کی کیفیت تھی جو مجھ پر طاری تھی، اسی حال میں عصر کا وقت ہوگیا اور دوڈھائی گھنٹے کیسے گذر گئے؟ اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔

اس کے بعد حسب معمول میں نے ممبئی کے لئے روانہ ہونا چاہا تو واپسی کی اجازت لینے مغرب کے بعد حضرتؒ کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ نے فرمایا کہ عشاء کی نماز پڑھ کر نکل جاؤ، احقر نے درخواست کی سر پر ہاتھ پھیر دیجئے، حضرتؒ نے سر پر ہاتھ پھیرا اور دعا دی، پھر بندے نے کہا کہ آپ کے ساتھ پڑھ کر جاؤں گا۔

حضرتؒ گھر تشریف لے گئے، عشاء کی اذان ہوئی اور عشاء کی نماز بندے نے حسب معمول حضرت کے برابر میں پڑھی، میرا معمول تھا کہ میں حضرتؒ کے دائیں جانب کھڑا ہوتا اور کبھی کاندھے کا سہارا ہوتا، نماز سے فراغت کے بعد لوگوں کی بھیڑ لگ گئی بعض لوگوں نے سر پر ہاتھ بھی پھروایا، مجھے بھی خیال آیا کہ ہاتھ پھرواؤں، لیکن پھر خیال آیا کہ باہر سے آنے والوں کا حق زیادہ ہے اور پھر خیال آیا کہ میں تو ایک ہفتہ کے بعد دہلی آ ہی رہا ہوں، پھر ملاقات ہوجائے گی اس لئے میں نے اصرار سے کام نہیں لیا، کیا پتہ تھا کہ اپنے پیرومرشد سے پھر ملاقات نہ ہوگی، اس کے بعد ہی آپ کے ساتھ حادثہ پیش آیا اور پھر تقریباً تین مہینے بعد ۶ رفروری ۲۰۰۶ء میں طویل بے ہوشی کے بعد حضرتؒ کا وصال ہوگیا۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)۔

حضرتؒ کے علالت کے زمانے میں بھائی محمود مدنی اوران کے تمام بھائی بہنوں نے عیادت کا مکمل حق ادا فرمایا، حضرت مولانا سید ارشد مدنی صاحب، مولانا اسجد مدنی

صاحب اور خاندان کے دیگر افراد نے حضرتؒ کی خدمت اور خبر گیری میں کوئی کسر نہیں چھوڑی، اللہ تعالیٰ سب کو اپنے شایان شان جزائے خیر سے نوازے۔ (آمین)

## مسجد رشید میں حضرت امیر الہندؒ کے یہاں قیام اللیل:

حضرت مولانا قاری محمد عثمان صاحب نائب مہتمم دارالعلوم دیوبند اور عزیزم حافظ محسن ابن حضرت مولانا سید ارشد مدنی صاحب مدظلہ العالی کا حضرت امیر الہند کے پاس قیام ہوتا تھا، دونوں حضرات مل کر تہجد کی نماز باجماعت پڑھاتے تھے، کبھی معتکفین کی درخواست پر حضرت مولانا ارشد مدنی صاحب بھی چند رکعتیں پڑھا دیا کرتے تھے، تہجد کے بعد حضرت انتہائی پابندی کے ساتھ آخری رات تک اس میں شریک ہوتے رہے، انتہائی گریہ وزاری کے ساتھ دعا فرماتے، اخیر عشرے میں حضرت کے اوپر گریہ وزاری کی کیفیت بہت زیادہ طاری رہتی تمام اوقات آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری رہتے اور بہت زیادہ رقت طاری رہتی۔

## حضرت امیر الہندؒ کو انگریزی اخبار اور اسلامی ٹی وی چینل کی فکر:

آخری دنوں میں حضرتؒ پر انگریزی اخبار کی دھن سوار تھی، اسی طرح ایک اسلامی ٹی وی چینل کی بہت ہی زیادہ فکر تھی، آپ بار بار فرماتے کہ اس دور میں ایک اسلامی ٹی وی چینل کی بہت سخت ضرورت ہے، اس سلسلے میں پہل کے لئے ابتداء میں (Jain TV) والوں سے کچھ بات چلی تھی، لیکن ان کے ساتھ انتہائی تعلق کے باوجود شاید معاملہ طے نہیں ہو پایا، پھر ممبئ کے کچھ ذمے داران اختر صاحب وغیرہ نے "کتاب ٹی وی" کے نام سے ایک اسلامی ٹی وی چینل شروع کرنے کا ارادہ کیا تھا، حضرتؒ کو اس کا علم ہوا تو آپ نے اس منصوبے میں بہت دلچسپی دکھائی اور اس ناچیز، بھائی محمود مدنی اور مولانا سید ارشد مدنی صاحب مدظلہ العالی سے اس معاملے میں آگے بڑھنے کو کہا اور دونوں حضرات کے لئے اس غرض سے ممبئ کا سفر طے کیا، حضرت نے بھی اس سلسلے میں ممبئ جانے کی خواہش ظاہر کی

اور تیار بھی ہو گئے، مگر چند وجوہات کی بنا پر یہ پروگرام ملتوی ہو گیا۔

اس منصوبے سے آپ کی دلچسپی کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ رمضان المبارک کی ۲۷/ویں شب جو اہم ترین رات ہوتی ہے، حضرتؒ نے اس ناچیز کو لے کر ''کتاب ٹی وی'' مالکان، مولانا محمود مدنی اور مولانا ارشد مدنی صاحب دامت برکاتہم کے ساتھ ایک گھنٹے کا وقت دیا اور طے پایا کہ عید کے بعد تفصیل سے بات ہوگی، غرض کہ حضرتؒ کو اس منصوبے سے بے انتہا دلچسپی تھی۔

دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھ ناچیز کو حضرتؒ کی انگریزی روزنامہ نکالنے کی آرزو کو پورا کرنے کا ذریعہ بنادے، آج بڑے حضرت زندہ ہوتے تو اس بات سے بڑے خوش ہوتے کہ آسامی روزنامہ جو ''اے دن'' کے نام سے مشہور ہے بندے نے اپنی ذاتی کمیٹی سے شروع کردیا ہے اور تقریباً سال بھر ہونے جارہا ہے، اس کا سرکولیشن اب بیس ہزار تک پہنچ چکا ہے، بڑے حضرتؒ، شیخ بانسکنڈیؒ، مولانا شیخ عبدالحق صاحب مدظلہ العالی اور مولانا محمد طاہر صاحبؒ، یہ تمام حضرات جو شیخ الاسلام مدنیؒ کے خلفاء ومجازین میں سے ہیں ان سبھی اکابر کی دیرینہ آرزو تھی کہ کوئی آسامی روزنامہ شائع ہو، الحمدللہ یہ کام شروع ہو چکا ہے، خدا کرے کہ یہ ترقی کے منازل طے کرتا جائے اور مقبول خاص وعام ہو۔

## حضرت امیر الہندؒ کے یہاں افطار کا منظر:

نماز عصر کے بعد حضرت امیر الہندؒ قرآن پاک کا دور کرتے، دور ختم ہوتے ہی مسجد میں دو دسترخوان لگا دیئے جاتے، ان میں سے ایک عام اور ایک خاص ہوتا، عمومی دسترخوان چار یا پانچ لائن پر مشتمل ہوتا، جو زائرین کو مدنظر رکھ کر لگایا جاتا، الحمدللہ اس میں تمام انواع واقسام کے پھل اور دوسری اشیاء ہوتیں جن میں چنے، جلیبیاں اور مکس پھل کے قریب امام کے پیچھے لگایا جاتا، ابتدا میں تو اس میں بیس پچیس آدمی ہوتے، لیکن رفتہ رفتہ یہ تعداد بڑھتی جاتی، اس کے اردگرد بیٹھنے والے حضرات کے لئے کچھ خاص اہتمام ہوتا اور

مدینہ طیبہ کی رطب اور زمزم لوگوں کو پلایا جاتا، سادے پانے میں ملا ہوا زمزم کا ایک ڈول دستیاب تھیں، حضرت امیر الہندؒ خود ان رطب کو نکال کر لاتے اور لوگوں میں اپنے ہاتھ سے تقسیم فرماتے، لوگ منتظر ہوتے کہ حضرت کوئی ایک رطب انہیں بھی عطا فرمائیں۔

افطار ختم ہوتے ہی نماز کے لئے اقامت کہی جاتی، بندہ الحمد للہ حضرت امیر الہندؒ کی دائیں جانب ہوتا، نماز سے قبل ''دہن العود'' کی خصوصی شیشی کھول کر حضرتؒ کو لگاتا، کوئی خصوصی مہمان ہوتا تو وہ ان کی طرف بھی لگانے کے لئے اشارہ فرماتے، اقامت شروع ہوتے ہی حضرت امیر الہندؒ امام کے بالکل پیچھے ذرا سا دائیں طرف کھڑے ہوتے تھے، باوجودیکہ حضرت امیر الہندؒ چلنے پھرنے سے معذور تھے اور زیادہ تر وہیل چیئر پر ہی کہیں آنا جانا ہوتا تھا، لیکن نماز الحمد للہ باقاعدہ کھڑے ہوکر پڑھا کرتے اور وہیل چیئر کو منبر کے پیچھے رکھ دیتے، تمام ارکان، رکوع وسجود، اچھے طریقے سے ادا کرتے، نماز کے فوراً بعد دعا سے فارغ ہوکر مائک ہاتھ میں لے کر آپ یہ اعلان فرماتے کہ: ''بھائی! جتنے معتکفین ہیں، ان کے کھانے کا انتظام مسجد رشید میں ہے، وہ تہہ خانے میں تشریف لے چلیں اور ان کے علاوہ جو مہمانانِ کرام ہیں وہ مکان میں تشریف لے چلیں، ان کے کھانے کا وہیں انتظام ہے، وہ براہ کرم معتکفین میں نہ بیٹھیں''۔

## رمضان المبارک میں حضرت امیر الہندؒ اور قرآن سننے کا معمول:

رمضان المبارک میں بعد نماز عصر تا مغرب مسجد رشید میں کبھی بھائی محمود مدنی صاحب، کبھی مودود مدنی، کبھی مسعود مدنی اور کبھی محمد مدنی سے مغرب تک قرآن کریم کے پارے تمام معتکفین سمیت خود بھی سنتے، خاص طور پر اخیر عشرے میں بھائی محسن مدنی ہی چونکہ تراویح، تہجد اور دور میں بھی سنایا کرتے تھے، اس لئے وہی قرآن پاک سنایا کرتے تھے۔

رمضان المبارک میں نماز تراویح کے بعد حضرتؒ خود دس پندرہ منٹ امداد السلوک پڑھتے، پھر حضرتؒ کے حکم سے مسجد کی بتیاں بجھادی جاتیں، لوگ ذکر وفکر میں

مشغول ہوجاتے اور حضرتؒ بھی کافی دیر تک اس میں تشریف رکھتے اس کے بعد تہہ خانے میں تشریف لے جاتے اور وضو وغیرہ سے فارغ ہوکر بیعت ہونے والے لوگوں کو بیعت فرماتے۔

آخری عشرے میں دن میں ظہر کے بعد لوگوں سے پرچیاں لی جاتیں، تصوف وسلوک میں جس کا جہاں درس ہوتا سالک کے احوال کے اعتبار سے حضرت رہنمائی فرماتے، آخری دنوں میں کسی ایک دن ظہر کے بعد صحن میں سارے معتکفین کو لے کر حضرت امیر الہندؒ پہنچ جاتے، آخری تین دنوں میں کبھی ۲۷/ کبھی ۲۸/ اور کبھی ۲۹/ کو جن حضرات کو قرآن پاک یاد ہوتا، وہ ختم قرآن کریم میں شرکت فرماتے اور باقی لوگ ''لا الہ الا اللہ'' کا ختم فرماتے، پھر پوری امت کے لئے ایصال ثواب کا اہتمام کیا جاتا۔

## حضرت امیر الہندؒ کا اخیر عشرے میں ظہر کے بعد کا معمول:

حضرت امیر الہندؒ حسب معمول ظہر کے بعد متوسلین کے اسباق کی دیکھ ریکھ کرتے، متوسلین حضرات ظہر کے بعد اپنے اپنے اسباق کی پرچی داخل کرتے، بھائی چمن صاحب دہلی والے جو حضرت کے خادم خاص تھے، ان پرچیوں کو جمع فرما کر حضرتؒ کی خدمت میں پیش کرتے جن پر متوسلین کے اسباق اور احوال وکوائف تحریر ہوتے، نماز عصر کی اذان تک حضرتؒ کا روزانہ کا یہی معمول تھا، پھر اس کے بعد حضرتؒ متوسلین میں سے ایک ایک کو بلاتے اور اپنی صواب دید سے کسی کا وظیفہ بڑھا دیتے، کسی کا سبق آگے کر دیتے اور کسی کو اسی جگہ اور زیادہ معمولات ادا کرنے کی ہدایت فرماتے تھے، ۲۵-۲۶/ رمضان المبارک تک تقریباً یہی سلسلہ چلتا رہتا، اخیر کے دو دن ان حضرات کے لئے مخصوص تھے جن کا سبق مراقبے میں ہوتا ان سے تفصیلی بات چیت فرماتے، اس کے بعد درمیان میں ایک دو دن کا فاصلہ دے کر دوسرے لوگوں کو بلاتے اور پھر آخری دن، جن منتخب لوگوں کو آپؒ چاہتے بلاتے اور ان کے احوال بالتفصیل دریافت فرماتے۔

آخری دنوں میں حضرتؒ کی کمزوری بہت بڑھ گئی تھی، فجر کی نماز یا عشاء کی نماز میں حجرے سے باہر آتے یا تراویح کے لئے نکلتے تو بھائی محمود مدنی صاحب کا ہاتھ تھامے ہوئے تشریف لاتے تھے، ویسے گذشتہ دو تین رمضان المبارک سے لیبیا میں سیڑھی سے گر جانے سے کمر میں چوٹ آنے کے بعد حضرتؒ وہیل چیئر والی گاڑی سے ہی مسجد تشریف لے جاتے تھے، وہیل چیئر آٹو میٹک، خوبصورت اور نہایت آرام دہ تھی، حضرتؒ اس کو خود چلایا کرتے تھے کسی کے سہارے کی ضرورت نہیں ہوتی تھی اور حضرتؒ کو اُسے چلانے کی بہت مہارت بھی ہوگئی تھی، دیوبند میں قیام کے دوران اکثر اس گاڑی کے ساتھ مولوی محسن صاحب زادہ حضرت مولانا سید ارشد مدنی دامت برکاتہم بطور خادم ساتھ رہا کرتے تھے، آخری دنوں میں سفر میں بھائی مودود مدنی اور عابد نام کے ایک خادم، جو بڑے نیک اور مخلص تھے اور غالباً مظفر نگر یا میرٹھ کے رہنے والے تھے، ہمیشہ ساتھ رہا کرتے تھے خواہ وہ سفر ٹرین کا ہو یا ہوائی جہاز کا۔

## ۲۷؍ویں شب میں حضرت امیر الہندؒ کے معمولات:

۲۷؍ویں شب میں حضرت امیر الہندؒ کا معمول یہ تھا کہ خانقاہ میں باہر سے آئے ہوئے معتکفین میں کچھ مخصوص علمائے کرام کے درمیان حضرتؒ اپنی بیاض جو شیخ الاسلام حضرت مدنی کی اپنی خاص بیاض تھی، تقسیم فرما دیتے اور پوری رات سحری تک اس کو یہ حضرات سیکڑوں کی تعداد میں نقل فرماتے۔

واضح ہو کہ یہ بیاض دراصل تعویذ کا ایک مجموعہ تھا، جسے حضرتؒ اہتمام کے ساتھ سفر میں رکھا کرتے اور حسب ضرورت لوگوں کی طلب پر دے دیا کرتے، زندگی کے آخری سفر میں حضرتؒ نے ایک مرتبہ نہایت افسوس کے ساتھ فرمایا کہ: ''اصل بیاض جو شیخ الاسلامؒ کے پاس تھا سفر میں کہیں غائب ہو گیا''، لیکن ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ: ''اس کی نقل میرے پاس موجود ہے''۔